۱۸۴







سلسلۂ دار المصنفین

نمبر ۱۷

# اُسوۂ صحابہؓ

## حصہ دوم

صحابہ اور صحابیات رضی اللہ عنہم کی سیاسی، مذہبی، اور علمی خدمات کی تفصیل کر کے یہ دکھایا گیا ہے کہ اُنھوں نے کیونکر اسلام کے عادلانہ نظام حکومت کو قایم رکھا، اور کیونکر مذہب، اخلاق، اور علوم اسلامیہ کی حفاظت و اشاعت کی،

از

عبد السلام ندوی



UNIVERSITY LIBRARY
ALIGARH

باہتمام مولوی مسعود علی صاحب ندوی

در مطبع معارف شہر اعظم گڈھ مطبوع گردید

# فہرست مضامین


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| **دیباچہ** | ۱ |
| **سیاسی خدمات** | ۱ |
| **خلافت آلٰہی** | " |
| صحابہ کو خلافت کی خواہش نہ تھی | ۲ |
| خلافت کی ذمہ داریوں کا احساس | ۳ |
| فرائض خلافت | ۴ |
| دیانت | ۹ |
| مساوات | ۱۴ |
| زہد و تواضع | ۱۷ |
| ایثار | ۲۱ |
| حق پسندی | ۲۳ |
| رحم و شفقت | ۲۴ |
| حلم و عفو | ۲۹ |
| مساوات فی الحقوق | ۳۱ |
| رعایا کے حقوق کا اعلان | ۳۲ |
| مشورہ | ۳۴ |
| نبوت و خلافت میں تفریق و امتیاز | ۳۵ |
| خانہ جنگی سے اجتناب | ۳۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| اطاعت خلفاء | ۴۱ |
| لاطاعۃ فی معصیۃ اللہ | ۴۳ |
| تشتت و اختلاف سے اجتناب | ۴۷ |
| حقوق طلبی | ۴۸ |
| **امراء و عمال** | ۵۰ |
| عمال کی معزولی | ۶۴ |
| تنخواہ | ۶۶ |
| **صیغۂ عدالت** | ۶۷ |
| اصول و آئین عدالت | " |
| قضاۃ کا انتخاب | ۶۸ |
| قضاۃ کی ذمہ داریوں کا احساس | ۶۹ |
| عدل و انصاف | ۷۰ |
| رشوت ستانی کا انسداد | ۷۱ |
| ماہرین فن کی شہادت | ۷۲ |
| تحریری فیصلے | " |
| اخلاق کا اثر مقدمات پر | ۷۳ |
| **صیغۂ محاصل و خراج** | ۷۵ |
| وصولی خراج کا طریقہ | ۷۹ |
| جزیہ | ۸۰ |
| عشر | " |
| زکوۃ و عشور | ۸۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| دیوان و دفتر بیت المال | ۸۱ |
| **نظارت نافعہ** | ۸۳ |
| کنوئیں | " |
| چوکیاں اور سرائیں | ۸۴ |
| مہمان خانے | ۸۵ |
| حوض اور نہریں | ۸۶ |
| نہر سعد | ۸۷ |
| نہر ابی موسیٰ | " |
| نہر معقل | ۸۸ |
| نہر امیر المومنین | " |
| زرعی نہریں | ۸۹ |
| بند | " |
| پل اور سڑکیں | ۹۰ |
| سرکاری عمارتیں | " |
| دار الامارۃ | " |
| جیل خانے | ۹۱ |
| غلہ خانے | " |
| بازار | ۹۲ |
| شفاخانے | ۹۳ |
| چھاؤنیاں اور قلعے | " |
| حمام | ۹۵ |


4 FEB 1968
CHECKED-2002
M.A.LIBRARY, A.M.U.

| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| وصیت | ۹۵ | یہود خیبر | ۱۲۸ | مساوات | ۱۴۵ |
| اوقاف | ۹۶ | نصارائے نجران | ۱۲۹ | **رعایا کی آسایش کا انتظام** | ۱۴۶ |
| شہرون کی آبادی | ۹۸ | نصارائے عربسوس | ۱۳۰ | شیرخوار بچون کے وظیفے | ۱۴۷ |
| کوفہ | 〃 | **غلامون کے حقوق** | ۱۳۱ | لاوارث بچون کے وظیفے | ۱۴۸ |
| موصل | ۱۰۰ | اسیران جنگ کا قتل نہ کرنا | 〃 | قحط کا انتظام | 〃 |
| جیزہ | 〃 | اسیران جنگ کو کھانا کھلانا اور | | رعایا کی شکایتون سے واقف ہونے | |
| اردبیل | 〃 | ان کے آرام وآسایش کا سامان | | کے وسائل | ۱۴۹ |
| مرعش | ۱۰۱ | بہم پہونچانا | ۱۳۲ | موذی جانورون کا قتل | ۱۵۰ |
| قیروان | 〃 | شاہی خاندان کے اسیران جنگ | | **مذہبی خدمات** | ۱۵۱ |
| **تعزیر وحدود** | ۱۰۲ | کے ساتھ برتاؤ | ۱۳۳ | | |
| **ذمی رعایا کے حقوق** | ۱۱۳ | اسیران جنگ کو اعزہ واقارب سے | | **اشاعت اسلام** | 〃 |
| مذہبی تعلقات | 〃 | جدا نہ کرنا | 〃 | نومسلمون کا تکفل | ۱۷۱ |
| تمدنی تعلقات | ۱۱۵ | لونڈیون کے ساتھ بغیر استبراء | | **اقامت دین** | ۱۷۲ |
| سیاسی تعلقات | 〃 | | | | |
| جان کی حفاظت | ۱۲۰ | کے مقاربت نہ کرنا | 〃 | عقائد | 〃 |
| مال وجائداد کی حفاظت | ۱۲۲ | غلامون کی آزادی | ۱۳۴ | نماز | ۱۷۵ |
| مذہبی آزادی | ۱۲۳ | عرب کا غلام نہ بنانا | ۱۴۰ | زکوة | ۱۷۸ |
| جزیہ کی وصولی مین رعایت و نرمی | ۱۲۴ | غلامون کو مکاتب بنانا | ۱۴۱ | حج | 〃 |
| ملکی حقوق | ۱۲۵ | ام الولد کے بیع وشراء کی ممانعت | ۱۴۲ | روزہ | ۱۸۰ |
| آزادی تجارت | 〃 | اسیران جنگ کے اعزہ واقارب کا | | تحریم مدینہ | 〃 |
| سازش اور بغاوت کی حالت مین | | جدا نہ کرنا | 〃 | نکاح وطلاق | 〃 |
| ذمیون کے ساتھ سلوک | ۱۲۶ | غلامون کے وظیفے | ۱۴۳ | جمع وترتیب قرآن | ۱۸۱ |
| ان مراعات کا ذمیون پر اثر | 〃 | غلامون کی تعلیم | ۱۴۴ | **احتساب** | ۱۸۵ |
| عیسائیون اور یہودیون کی | | غلامون کو امان دینے کا حق دینا | 〃 | **تجدید واصلاح** | ۱۹۴ |
| جلاوطنیان | ۱۲۸ | غلامون کی عزت وآبرو کی حفاظت | 〃 | رسوم جاہلیت کا انسداد | 〃 |

| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| شرک وبدعت کا استیصال | ۱۹۹ | مسجد فضیح | ۲۴۰ | علمی تعلیم | ۲۶۷ |
| اصلاح اخلاق | ۱۹۷ | مسجد بنو قریظہ | ۲۴۱ | تعلیم تحریر و کتابت | ۲۶۹ |
| اصلاح بین الناس | ۲۰۱ | مشربہ ام ابراہیم | 〃 | افتاء | ۲۷۱ |
| اصلاح معاش | ۲۰۲ | مسجد بنو ظفر | 〃 | علم التفسیر | ۲۷۵ |
| ارشاد و ہدایت | ۲۰۳ | مسجد بنو معاویہ | 〃 | علم حدیث | ۲۹۰ |
| پند و نصیحت | 〃 | مسجد فتح | 〃 | فن روایت کی ضرورت | 〃 |
| نمونہ و مثال | 〃 | مسجد قبلتین | 〃 | صحابہ کرام نے فن حدیث کیونکر | |
| وعظ گوئی | ۲۰۴ | مسجد السقیار | 〃 | حاصل کیا؟ | ۲۹۱ |
| کلمات طیبہ | ۲۰۵ | مسجد ذباب | ۲۴۲ | شوق حدیث میں سفر | ۲۹۴ |
| جہاد | ۲۰۶ | مسجد احد | 〃 | صحابہ کرام نے احادیث کو کیونکر | |
| جہاد کی حقیقت | 〃 | انصاب حرم | ۲۴۸ | محفوظ رکھا | ۲۹۶ |
| عہد نبوت میں صحابہ کرام کا فوجی نظام | ۲۰۷ | خدمات متفرقہ | ۲۴۹ | صحابہ کرام نے کس حزم و احتیاط | |
| تمام قوم کا فوج بنانا | 〃 | مسجد کی صفائی | 〃 | کے ساتھ ہم تک احادیث کو پہنچایا | ۲۹۸ |
| فوجی شعار | ۲۰۸ | مسجد میں روشنی کا انتظام | 〃 | روایت حدیث کا مقصد | ۳۰۳ |
| فوج کی تقسیم | 〃 | مسجد میں بخور کا انتظام | ۲۵۰ | صحابہ کے پاس حدیث کا تحریری | |
| فوجی تعلیم و تربیت | 〃 | مسجد کی نگرانی | 〃 | ذخیرہ کس قدر تھا | ۳۰۴ |
| زخمیوں کی مرہم پٹی کا انتظام | ۲۱۰ | اذان | ۲۵۱ | فرامین رسول | ۳۰۵ |
| جہاد کے لیے ساز و سامان | ۲۱۱ | امامت | 〃 | جن لوگوں نے صحابہ کرام سے روایتیں | |
| صحابہ کرام کا فوجی نظام | ۲۱۳ | حجاج کی خدمت | ۲۵۲ | کیں انھوں نے احادیث کا کسقدر | |
| غزوہ بحریہ | ۲۱۹ | علمی خدمات | ۲۵۴ | تحریری ذخیرہ فراہم کیا | ۳۰۶ |
| جہاز سازی کا کارخانہ | ۲۲۱ | | | مدارج حدیث کی تعیین | ۳۰۷ |
| فتوحات صحابہ | ۲۲۲ | تعلیم قرآن | 〃 | درایت | ۳۰۹ |
| تعمیر مساجد | ۲۳۸ | تعلیم حدیث | ۲۶۰ | طبقات الصحابہ | ۳۱۴ |
| مسجد جمعہ | ۲۴۰ | تعلیم فقہ | ۲۶۵ | مرویات صحابہ کی تعداد | ۳۱۷ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| **علم فقہ** | ۳۲۲ |
| صحابہ کرام نے رسول اللہ صلعم سے کیونکر فقہ کی تعلیم حاصل کی | 〃 |
| طبقات فقہاء صحابہ | ۳۲۴ |
| صحابہ کرام نے تابعین کو کیونکر فقہ کی تعلیم دی | ۳۲۵ |
| تدوین مسائل فقہ | ۳۲۷ |
| صحابہ کرام نے اصول فقہ کے کسقدر مسائل ایجاد کیے | ۳۲۹ |
| صحابہ کرام کے اختلافی مسائل کا منشا کیا تھا | ۳۳۲ |
| **علم اسرار الدین** | ۳۳۷ |
| **علم تصوف** | ۳۵۱ |
| صوفی اور تصوف | 〃 |
| خانقاہیں | ۳۵۴ |
| اجزائے تصوف کی بے اعتدالی | ۳۵۵ |
| اصطلاحات تصوف | ۳۵۹ |
| سلسلۂ تصوف | 〃 |
| تصوف صحابہ | ۳۶۴ |
| حضرت ابوبکر صدیق | ۳۶۷ |
| حضرت عمر فاروق | ۳۷۲ |
| حضرت عثمان رضؓ | ۳۷۶ |
| حضرت علی کرم اللہ وجہہ | ۳۷۸ |
| اصحاب صفہ | ۳۸۰ |
| عام صحابہ | ۳۸۳ |
| تصوف صحابہ کی حقیقت | ۳۸۶ |
| مقامات واحوال | ۳۹۲ |
| **علم الانساب** | ۴۰۶ |
| **علم تاریخ** | ۴۰۹ |
| **شعر و شاعری** | ۴۱۳ |
| **خطابت اور زور تقریر** | ۴۲۸ |
| **خاتمہ** | ۴۳۶ |
| **صحابہ کرام کا اثر** | 〃 |
| صحابہ کرام کا مذہبی اثر | ۴۳۷ |
| صحابہ کرام کا اخلاقی اثر | ۴۳۸ |
| صحابہ کرام کا علمی اثر | ۴۴۰ |
| صحابہ کرام کا عام اثر | ۴۴۱ |
| صحابہ کرام کا اثر عقائد پر | ۴۴۵ |
| صحابہ کرام کا اثر سیاست پر | ۴۴۶ |





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ علیٰ رسولہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک، مذہب، اخلاق، سیاست، اور علم ومعرفت کا ایک مکمل مجموعہ تھی جن کے اصول وقواعد قرآن پاک اور احادیث صحیحہ مین بہ تفصیل مذکور ہین، اسلیئے آپ کے وصال کے بعد ان عناصر اربعہ کا تحفظ وبقا صحابہ کرام کا سب سے اہم فرض تھا، اور اونھون نے اس فرض کو جس دیانت اور سرگرمی کے ساتھ ادا کیا، کتاب کے اس حصے مین اوسی کی تفصیل ہے، اگرچہ بحیثیت جانشین رسول کے خلفاء راشدین کو اس فرض کے ادا کرنے کا موقع اور تمام صحابہ سے زیادہ ملا، اور اس لیئے کتاب کا یہ حصہ زیادہ تر خلفاء راشدین ہی کے مذہبی، اخلاقی، سیاسی، اور علمی کارنامون پر مشتمل ہے، لیکن ان تمام کارنامون کے انجام دینے مین دیگر صحابہ بھی ان کے شریک تھے، مثلاً وہی مسجدون کے امام، درسگاہون کے معلم، صوبون کے حاکم، عدالتون کے قاضی، فوجون کے افسر، اور مسلمانون کے مفتی تھے، اور اس حیثیت سے اون کے عملی مظاہر مساجد سے لیکر ایوان حکومت اور میدان جنگ تک مین یکسان

نظر آتے تھے، اِس بنا پر خلفاء راشدین کے کارنامون کے ساتھ اور صحابہ کے کارنامے بھی اِس حصے مین آگئے ہین، اور اس طرح یہ حصہ تمام صحابہ کے کارنامہائے زندگی کا ایک مکمل مجموعہ بنگیا ہے

جو لوگ اس کتاب کے پہلے حصے مین خود صحابہ کرام کے مذہبی، اخلاقی اور معاشرتی فضائل و مناقب پڑھ چکے ہین، اونکو اس حصے مین نظر آئیگا کہ جناب رسول اللہ صلعم اپنے فیض تربیت سے کیونکر صحابہ کرام کو تدبیر و سیاست اور علم و معرفت مین بھی دنیا کے لئے ایک مکمل نمونہ بنا کر چھوڑ گئے، اور ان نمونون نے اپنے زمانے مین کیونکر تمام دنیا کو آپکی تعلیمات و تلقینیات کے مطابق مذہب، اخلاق اور سیاست کی صراط المستقیم پر قائم رکھا،

خدا کے اور پیغمبرون نے بھی اپنے اصحاب کو ان تمام چیزون کی تعلیم و تلقین کی ہے لیکن اصحاب رسول اللہ نے جس طرح انکی حفاظت کی، اور جس طرح ان کو قائم و برقرار رکھا اوسکی نظیر سے تمام دنیا کی مذہبی تاریخ خالی ہے، اور درحقیقت ایک ابدی مذہب کے قیام و بقار کیلئے اسی قسم کے برگزیدہ و متدین محافظ درکار تھے۔

عبد السلام ندوی

شبلی منزل،

اعظم گڈھ

۱۱ر جولائی ۱۹۲۲ء

# سیاسی خدمات

## خلافت آلٰہی

وعد اللہ الذین آمنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض کما استخلف الذین من قبلہم ولیمکنن لہم دینہم الذی ارتضی لہم ولیبدلنہم من بعد خوفہم امنا ۵ (نور)

خلافت آلٰہی ایک مقدس مذہبی امانت ہے، اسلئے اوس کا استحقاق صرف ایمان و عمل ہی کی بناپر پیدا ہوسکتا ہے یہی وجہ ہے کہ اوّل اوّل جب آسمان پر اس کا اعلان ہوا تو مقربان بارگاہ آلٰہی نے اپنے استحقاق کا اظہار ان الفاظ مین کیا،

| | |
|---|---|
| و اذ قال ربک للملئکۃ انی جاعل | جب تیرے پروردگار نے فرشتون سے کہا کہ مین زمین مین |
| فی الارض خلیفہ قالوا اتجعل فیہا | اپنا ایک خلیفہ مقرر کرنا چاہتا ہون تو اون سب نے کہا کیا تو |
| من یفسد فیہا ویسفک الدماء | زمین مین اپنا خلیفہ اوس شخص کو مقرر کرتا ہے جو اوس مین فساد |
| ونحن نسبح بحمدک ونقدس لک ۵ بقر | پھیلائیگا اور خونریزی کریگا، حالانکہ ہم تیری تسبیح و تقدیس کرتے ہین |

صحابہ کرام کے عقائد و اعمال کی جو تفصیل پہلے حصے مین گذرچکی ہے اوسکو پڑھکر اگرچہ ہر شخص تسلیم کریگا کہ اونھون نے مذہبی اور اخلاقی حیثیت سے اپنے آپ کو خلافت آلٰہی کا حقیقی مستحق بنالیا تھا، لیکن اس حصے مین ہم اون اخلاقی خصوصیات کو دکھانا چاہتے ہین جن سے نہایت

وضاحت کے ساتھ ثابت ہوگا کہ صحابہ کرام مین حاکم ومحکوم اور راعی ومرعی دونون کے مشترکہ اخلاقی اوصاف نے خلافت کو کس صحیح اُصول پر قایم کیا اور کس صحیح طریقے پر اوس کو قایم رکھا،

صحابہ کو خلافت کی خواہش نہ تھی، امارت وحکومت اگر امر بالمعروف والنہی عن المنکر کا ذریعہ ہے تو وہ ایک مقدس فریضۂ مذہبی ہے، لیکن اگر اوس کو ذاتی اغراض کا شکارگاہ بنالیا جائے تو اوس سے بدتر کوئی چیز نہین، اس بنا پر ہر نظام حکومت کے متعلق سب سے پہلے یہ پتہ لگانا چاہیے کہ اوس کی بنیاد کس سطح پر رکھی گئی ہے؟ صحابہ کرام کے دور کی اصلی خصوصیت یہ ہو کہ وہ لوگ ذاتی حیثیت سے امارت وحکومت کی خواہش نہین رکھتے تھے، البتہ جن مواقع پر وہ مذہبی خدمات اور مذہبی اعزاز کا ذریعہ ہوسکتی تھی وہان تمام صحابہ اوس کو محبوب سمجھنے لگتے تھے، جب رسول اللہ صلعم نے غزوۂ خیبر مین اعلان فرمایا کہ "مین آج یہ جھنڈا اوس شخص کو دونگا جو اللہ اور اللہ کے رسول کو دوست رکھتا ہو اور خدا اوسی کے ہاتھ پر فتح نصیب کرے گا" تو اس مذہبی شرف کے شوق سے تمام صحابہ کے دل لبریز ہوگئے، لیکن ان مواقع کے علاوہ اون کے پاک دل کو کبھی اس ہوس نے آلودہ نہین کیا، خود حضرت عمرؓ فرماتے ہین،

ما احببت الامارۃ الا یومئذ[1]، غزوۂ خیبر کے سوا مین نے کبھی امارت کی خواہش نہین کی،

سقیفہ بنو ساعدہ مین خلافت کا مسئلہ پیش ہوا تو مہاجرین وانصار مین اگرچہ ایک طرح کی کشمکش پیدا ہوگئی تاہم اوس وقت بھی دور صحابہ کی یہ خصوصیت نمایان رہی اوس وقت انصار مہاجرین کے حریف مقابل تھے، لیکن اونھین انصار مین حضرت زید بن ثابتؓ بھی تھے جنھون نے نہایت

[1] مسلم کتاب الفضائل باب من فضائل علی بن ابی طالبؓ،

ایثار کے ساتھ کہا کہ "رسول اللہ صلعم مہاجر تھے، اسلئے خلیفہ بھی مہاجر ہی ہوگا، ہم جس طرح آپ کے انصار تھے، آپ کے خلیفہ کے بھی انصار رہینگے"

یہی وجہ ہی کہ خلافت راشدہ کے زمانہ تک ذاتی تفوق و امتیاز کی بناپر صحابہ کرام مین باہم کوئی نزاع نہین قایم ہوئی،

**خلافت کی ذمہ داریون کا احساس،** حکومت یا امارت اگر ذاتی اغراض کا ذریعہ ہین تو اونکی ذمہ داری اس سے زیادہ نہین، جتنا ایک جانور اپنی بھوک پیاس کا ذمہ دار ہی، لیکن اگر اون کے ذریعہ سے دنیا مین نیکیون کا پھیلانا اور برائیون کا استیصال کرنا مقصود ہی، تو وہ ایک ایسا بار امانت ہے جس کے بوجھ سے آسمان و زمین تک کانپ اوٹھتے ہین، صحابہ کرام کے سر پر یہی بار امانت ڈالا گیا تھا، اسلئے اس بوجھ سے اون کے اعصاب ہمیشہ متزلزل رہتے تھے، حضرت ابوبکرؓ خلیفہ مقرر ہوئے تو اونھون نے پہلا خطبہ جو دیا وہ صرف خلافت کی ذمہ داریون پر مشتمل تھا، چنانچہ اوس کے الفاظ یہ ہین،

| | |
|---|---|
| یا ایھا الناس لوودت ان ھذا کفانیہ غیری ولئن اخذتمونی سنۃ نبیکم ما اطیقھا ان کان لمعصوما من الشیطان وان کان لینزل علیہ الوحی من السماء[2] | لوگو! میری خواہش یہ تھی کہ اس بوجھ کو کوئی دوسرا شخص اوٹھاتا، اور اگر تم مجھ سے اپنے پیغمبر کی سنت کا اتباع چاہوگے، تو مین اوس کا متحمل نہ ہوسکون گا، کیونکہ وہ شیطان سے محفوظ و مامون تھے اور اون پر آسمان سے وحی نازل ہوتی تھی، |

[1] مسند ابن حنبل جلد ۵ صفحہ ۱۸۶ [2] مسند ابن حنبل جلد ۱ صفحہ ۲۰،

حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے کہ "اگر کوئی دوسرا شخص اس بار کے اوٹھانے کی قوت رکھتا تو مجھپر یہ بہت زیادہ آسان تھا کہ مین آگے بڑھ جاؤن اور میری گردن اوڑا دیجائے"

ایک بار حج سے واپس آرہے تھے، راہ مین ایک مقام پر ٹھہر گئے اور بہت سی کنکریان جمع کرکے چادر بچھائی، اور اوسپر چیت لیٹ کر آسمان کی طرف ہاتھ اوٹھاکر یہ دعا کی،

| | |
|---|---|
| اللّٰھم کبرت سنی وضعفت قوتی و | خداوندا اب میرا سن زیادہ ہوا میرے قوٰی ضعیف ہوگئے |
| انتشرت رعیتی فاقبضنی الیک | میری رعایا ہر جگہ پھیل گئی، پس مجھکو اس حالت مین اوٹھا لے |
| غیر مضیع ولا مفرط[۱] | کہ میرے اعمال برباد نہون اور مین حد اعتدال سے آگے نہ بڑھون |

اون کے مرض الموت مین جب لوگون نے درخواست کی کہ "اپنا جانشین مقرر کرتے جائیے" تو بولے "کیا مین یہ بوجھ موت وزندگی دونون حالتون مین اوٹھاؤن، میری صرف یہ آرزو ہے کہ مین اوس سے اِس طرح الگ ہوجاؤن کہ عذاب و ثواب برابر سرابر ہوجائین"

خلافت کی ذمہ داریون کا یہی احساس تھا جس کی بنا پر اونھون نے حالت نزع مین ہر گروہ کی حفاظت حقوق کے لئے وصیت کی، مہاجرین وانصار سے لیکر بدو اور ذمی تک کے حقوق کی طرف اپنے جانشین کو توجہ دلائی، چنانچہ بخاری باب قصۃ البیعۃ والاتفاق علی عثمان مین یہ وصیت بہ تفصیل مذکور ہے،

**فرائض خلافت،** اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرام کو اپنے فضل و احسان سے اپنا سب سے بڑا عطیہ عطا فرمایا تو ساتھ ساتھ اوس کے فرائض بھی بتادیئے،

---

[۱] موطاے امام محمد باب النوادر، [۲] موطاے امام محمد باب الرجم،

الذین ان مکنھم فی الارض اقاموا الصلوٰۃ وآتوا الزکوٰۃ وامروا بالمعروف ونھوا عن المنکر و للہ عاقبۃ الامور، (حج)

وہ لوگ جن کو اگر ہم زمین مین متمکن کردینگے تو وہ نماز کو قایم کرین گے، زکوۃ دینگے، نیکی کا حکم کرین گے اور بری سے روکین گے، اور ہر کام کا انجام صرف خدا کے لئے ہی،

یہ فرایض جلیلہ اُصولاً تین قسمون مین منقسم کئے جاسکتے ہین، مذہب، اخلاق، سیاست، صحابہ کرام نے اپنے عہد مین جس طرح یہ فرائض انجام دیئے اون کی تفصیل اس حصہ کے مختلف ابواب وفصول مین آئیگی، اِس موقع پر صرف اون موثر مثالون کا جمع کرنا مقصود ہی، جن سے اوس جوش، اوس خلوص، اوس مستعدی اور اوس سرگرمی کا اظہار ہوگا، جو ان فرائض کے انجام دینے مین صحابہ کرام نے ظاہر فرمائی،

ہمارے زمانہ مین بادشاہ کا رات کو تنہا نکلنا ایک غیر معمولی واقعہ سمجھا جاتا ہی، لیکن حضرت ابوبکرؓ صدیق جب خلیفہ ہوئے تو سات مہینہ تک مقام سخ مین قیام فرمایا جو مدینہ کی اصل آبادی سے دور تھا، لیکن روزانہ وہان سے کبھی پاپیادہ اور کبھی سواری پر مسجد نبوی مین آتے تھے اور عشا کی نماز پڑھا کر واپس جاتے تھے،[1]

حضرت عمرؓ صبح تڑکے اوٹھتے تو پہلا کام یہ انجام دیتے کہ جو لوگ تہجد پڑھکر سو جاتے تھے اون کو نماز صبح کے لئے جگاتے،[2] عشا کے بعد اون کا سب سے آخری فرض یہ تھا کہ مسجد کی دیکھ بھال فرماتے، جو لوگ عبادت الٰہی مین مصروف ہوتے اون کے سوا دوسرے بیکار

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت ابوبکر صدیق، [2] فتوح البلدان صفحہ ۴۶۷،

آدمیون کو نہ رہنے دیتے[1]،

لیکن ابھی اون کے فرائض خلافت ختم نہ ہوجاتے تھے بلکہ راتون کو اوٹھ اوٹھ کے مدینہ کا پہرا دیتے،

ایک دن حضرت عبد الرحمن بن عوفؓ کے ساتھ رات کو نکلے، دفعتاً ایک گھر مین چراغ کی روشنی نظر آئی، قریب آئے تو دیکھا کہ دروازہ بند ہے اور کچھ لوگ شور وشغب کر رہے ہین، حضرت عبد الرحمان بن عوفؓ سے فرمایا تمھین معلوم ہے یہ کس کا گھر ہے؟ یہ ربیعہ بن امیہ کا گھر ہے، اور وہ لوگ اس وقت شراب پی رہے ہین، تمہاری کیا رائے ہے؟ بولے کہ "خدا نے ہم کو تجسس کی ممانعت فرمائی ہے" اسلئے واپس آئے[2]،

مدینہ مین ایک عام لنگر خانہ قایم کیا تھا، وہان جاتے تھے اور مسلمانون کو خود اپنے ہاتھ سے کھانا کھلاتے تھے، ایک قاصد دربار خلافت مین حاضر ہوا تو دیکھا کہ امیر المومنین، ہاتھ مین عصا لیکر مسلمانون کو خود کھانا کھلا رہے ہین[3]، عشاء کے بعد پھر پھر کے مسجد مین ہر شخص کا چہرہ دیکھتے اور اوس سے پوچھتے کہ کھانا کھایا ہے یا نہین؟ اگر کوئی شخص بھوکا ہوتا تو اوس کو لیجا کر کھانا کھلاتے[4]،

نوجوان کو روانہ فرماتے تو ہر وقت اوس کے خیال مین مصروف رہتے، فرمایا کرتے تھے کہ مین نماز پڑھتا ہون اور فوج کے بھیجنے کا سامان کرتا رہتا ہون، نہاوند کے معرکہ کا دن آیا تو رات کروٹین بدل بدل کر کاٹی[5]، قادسیہ مین ایرانیون سے جنگ ہوئی، تو صبح سے لیکر دوپہر تک کا صرف یہ مشغلہ تھا کہ جو شتر سوار اودھر سے آتے اون سے حالات دریافت فرماتے[6]،

[1] خلاصۃ الوفا باخبار المصطفٰی صفحہ ۱۱۵، [2] اصابہ تذکرہ ربیعہ بن امیہ، اس قسم کی متعدد مثالین تاریخون مین مذکور ہین، [3] طبری صفحہ ۲۷۰۰، [4] طبقات ابن سعد تذکرہ ام حبیبہ خولہ [5] طبری صفحہ ۲۶۲۸، [6] طبری صفحہ ۲۳۶۷،

رعایا کی خبرگیری کا نہایت خیال رکھتے تھے، عمال کے یہان سے جو قاصد آتے اون سے رعایا کا حال پوچھتے، ایک دن حضرت ابو موسی اشعری رضی کے یہان سے ایک آدمی آیا تو اوس سے رعایا کے حالات پوچھے، اخیر مین تمام ملک کے دورے کا بھی ارادہ کیا تھا، اور فرماتے تھے کہ ایک سال متصل دورہ کرونگا، رعایا خود مجھ تک پہونچ نہین سکتی اور عمال اون کی ضروریات کو مجھ تک نہین پہونچاتے، دو مہینہ شام مین، دو مہینہ جزیرہ مین، دو مہینہ مصر مین، دو مہینہ بحرین مین، دو مہینہ کوفہ مین اور دو مہینے بصرہ مین قیام کرونگا[1] لیکن ان مین صرف شام کے دورہ کی نوبت آئی،

صدقہ مین جو جانور آتے تھے اون کی نگرانی اور حفاظت خود فرماتے تھے، ایک دن سخت لو چل رہی تھی، اور زمین پر انگارے بچھے ہوئے تھے اسی حالت مین حضرت عثمان رض نے دیکھا کہ وہ دو اونٹون کو ہانکے ہوئے لے جارہے ہین، پوچھا کہ آپ اس وقت گھر سے کیون نکلے؟ بولے صدقے کے دو اونٹ چھوٹ گئے تھے مین نے خیال کیا کہ ان کو چراگاہ مین پہونچا آؤن[2]

ایک روز صدقے کے اونٹ آئے تو سر پر چادر ڈال لی اور تپتی ہوئی زمین پر کھڑے ہو کر حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اون کا حلیہ قلمبند کروایا، حضرت عثمان رض بھی موجود تھے، حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اون کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ "حضرت شعیب علیہ السلام کی لڑکی نے حضرت موسی علیہ السلام کی نسبت کہا تھا،

ان خیر من استاجرت القوی الامین — جس کو تم نے ملازم رکھا ہے وہ قوی اور امین ہے،

---

[1] موطاے امام مالک کتاب الاقضیۃ القضاء فیمن ارتد عن الاسلام، [2] طبری صفحہ ۲۷۴۴،

لیکن وہ قوی امین ہیں[۱]،

ایک دن صدقہ کے اونٹون کے بدن پر تیل لگارہے تھے، ایک شخص نے کہا اُے امیر المومنین کسی غلام کے متعلق یہ کام کر دیا ہوتا؟ بولے "مجھ سے بڑھکر کون غلام ہو سکتا ہی؟ جو شخص مسلمانون کا والی ہے وہ مسلمانون کا غلام ہی[۲]"

بازار کی نگرانی کا خاص اہتمام رکھتے تھے، اگرچہ اس کام کے لئے حضرت عبید اللہ اور حضرت سائب بن زید کو خاص طور پر مقرر کر دیا تھا[۳]، لیکن خود بھی بازار کا گشت لگایا کرتے تھے، ایک دن بازار سے گذرے تو دیکھا کہ ایک نئی دوکان کھلی ہے اوس کو توڑ ڈالا، اگر تاجر ایک جگہ جمع ہو جاتے تو اون کو کوڑا مارتے اور کہتے کہ راستہ نہ بند کرو[۴]،

ایک دن بازار سے گذرے حضرت حاطب بن بلتعہؓ کو دیکھا کہ منقے بیچ رہے ہین، بولے "یا بھاؤ بڑھاؤ یا اس کو اوٹھا کر بازار سے لیجاؤ[۵]"،

بیت المال سے مسلمانون کے جو وظائف مقرر تھے اون کے گھرون پر جا جا کر تقسیم کرآتے تھے، ہشام کعبی کا بیان ہی کہ وہ ہاتھ مین قبیلہ خزاعہ کا رجسٹر سے لیتے تھے، اور مقام قدید مین جا کر ہر باکرہ و ثیبہ عورت کو اوس کا وظیفہ خود اوس کے ہاتھ مین دیدیتے تھے، پھر وہان سے مقام عسفان مین آکر وظائف تقسیم فرماتے تھے[۶]،

حضرت عثمانؓ نے بھی اس سنت کو قایم رکھا تھا، مسند امام احمد ابن حنبل مین ہی،

"کہ وہ ممبر پر تھے اور موذن اقامت کہہ رہا تھا، لیکن وہ اس حالت مین بھی لوگون کے حالات

---

۱ اسد الغابہ تذکرہ حضرت عمرؓ ۲ کنز العمال جلد ۳ صفحہ ۱۶۴، ۳ موطائے امام مالک کتاب البیوع، ۴ کنز العمال صفحہ ۱۷۰، ۵ مسند جلد ۱ صفحہ ۲۱، ۶ فتوح البلدان صفحہ ۴۷۵،

اور بازار کا نرخ پوچھ رہے تھے،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ بھی اسی جوش و خلوص کے ساتھ فرائض خلافت ادا فرماتے تھے، استیعاب میں ہی کہ وہ ہاتھ میں دُرّہ لئے ہوئے بازارون میں گھومتے رہتے تھے اور لوگون کو پرہیزگاری سچائی، حُسن معاملت اور پورے پورے ناپ جوکھ کی ترغیب دیتے تھے، ایک دن بازار مین گئے دیکھا کہ ایک لونڈی ایک خرمہ فروش کی دوکان پر رورہی ہی، بولے کیا حال ہی؟ بولی اوس نے ایک درہم پر میرے ہاتھ کھجور فروخت کی، لیکن میرے آقا نے اوس کو واپس کردیا اب وہ پھیرنے پر راضی نہین ہوتا، اونھون نے سفارش کی کہ کھجور لیلو، اور اوس کے دام واپس دیدو، اوس نے اون کو ڈھکیل دیا، لوگون نے کہا "کچھ خیر ہے! یہ امیرالمومنین ہین" اب اوس نے اوس کی کھجور واپس کردی اور کہا کہ "مجھ سے راضی ہوجائیے" بولے "اگر لوگون کا حق پورا پورا دوگے تو مجھ سے زیادہ تم سے کون راضی ہوگا"

ایک دن بازار سے گذرے دیکھا کہ لوگ اپنی اپنی جگہ چھوڑ کر آگے بڑھ گئے ہین بولے "کسی کو یہ اختیار نہین ہی، مسلمانون کے بازار نمازیون کے مصلے کی طرح ہین، جو لوگ آج آگے بڑھ گئے ہین وہ کل اوس کو چھوڑ دینگے"

دیانت، خلفاء کی حفاظت مین سب سے زیادہ گران قیمت چیز بیت المال تھا، دنیوی بادشاہ سلطنت کا مال اپنے اوپر بیدریغ صرف کرتے ہین، لیکن صحابہ کرام نے اس خزانہ الٰہی کی اس دیانت کے ساتھ حفاظت کی کہ اپنے مصارف سے زیادہ اوس مین سے کبھی ایک حبہ نہین لیا،

---

[۱] مسند جلد ۱ صفحہ ۳۳، [۲] استیعاب تذکرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ، [۳] الریاض النضرۃ فی مناقب العشرہ صفحہ ۲۴۰، [۴] کنز العمال جلد ۲ صفحہ ۱۶۷

حضرت ابوبکرؓ نے فرائض خلافت کی مصروفیت کی بناپر بیت المال سے وظیفہ لیا تو اوس کے ساتھ یہ تصریح کردی، کہ اس کے بعد اون کی تجارت کی آمدنی بیت المال مین منتقل ہوجائے گی،

| | |
|---|---|
| فسیاکل آل ابی بکر من ھذا المال | اب آل ابوبکر اس مال سے وجہ معاش سے گی |
| ویحترف للمسلمین[1]، | اور مسلمانون کے لیے پیشہ کرے گی، |

لیکن انتقال کے وقت وظیفہ کی رقم بھی واپس کردی[2]،

حضرت عمرؓ کی حیثیت اس سے زیادہ نہ تھی کہ وہ مسلمانون کے ایک مزدور تھے، اسلیے بیت المال سے صرف اوسی قدر لیتے تھے، جتنا ایک مزدور کو لینا چاہیئے، اسدالغابہ[3] مین ہے،

| | |
|---|---|
| ونزل نفسہ بمنزلۃ الاجیر وکاحاد | اونھون نے اپنا حق بیت المال سے صرف اسقدر |
| المسلمین فی بیت[3] المال | لیا جس قدر ایک مزدور اور مسلمانون کے عام افراد کا حق تھا |

اونھون نے اپنے طرز عمل سے ہر موقع پر ثابت کیا کہ بیت المال مسلمانون کا مشترکہ خزانہ ہی، خود اون کا اوس مین کچھ حق نہین ہی، چنانچہ اونھون نے ایک بار حضرت حذیفہؓ کو لکھا، کہ مسلمانون کے وظیفے تقسیم کردو، اونھون نے جواب دیا کہ وظیفے تقسیم ہوچکے، لیکن بہت سا مال بچ گیا ہی، حضرت عمرؓ نے اون کو دوبارہ لکھا کہ یہ بھی مسلمانون مین تقسیم کردو، یہ عمر اور آل عمر کا مال نہین ہی[4]،

---

[1] بخاری کتاب البیوع، [2] طبری صفحہ ۲۱۴۳، [3] اسدالغابہ جلد ۴ صفحہ ۷۱، [4] فتوح البلدان صفحہ ۴۵۸،

ایک بار حج کو گئے تو آمد و رفت مین ۸۰ درہم صرف ہوگئے، اون کو اس پر اسقدر افسوس ہوا کہ ہاتھ پر ہاتھ مارتے تھے، اور کہتے تھے،

ما خلقنا ان نکون قد اسرفنا — یہ کس قدر نامناسب بات ہے کہ ہم نے اللہ تعالی کے

فی مال اللہ تعالی، — مال مین فضول خرچی کی،

ایک بار بیمار ہوئے اور دوا کے لئے شہد کی ضرورت پیش آئی، بیت المال مین شہد کا پیپا تھا، مسجد مین تشریف لائے اور ممبر پر چڑہکر تمام مسلمانون کی طرف خطاب کرکے کہا کہ "اگر آپ لوگ اجازت دین تو یہ شہد لیلون ورنہ وہ مجھپر حرام ہی"[1]

ایک بار تمام مصارف کے بعد کچھ مال بچ گیا، تو لوگون سے مشورہ کیا کہ اب یہ کہان خرچ کیا جائے، لوگون نے کہا "یا امیر المومنین ہم نے آپ کو زراعت و تجارت کے کاروبار سے روکدیا ہی اب وہ آپ کا مال ہی" اونھون نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا "تم کیا کہتے ہو؟" اونھون نے کہا "لوگون نے آپ کا نام لیا ہی" بولے "تمھین کہو" اونھون نے کہا "ایک دن آپ میرے ساتھ رسول اللہ صلعم کی خدمت مین گئے، تو ہم نے آپ کو افسردہ پایا، دوسرے روز گئے تو آپ خوش تھے، ہم نے وجہ پوچھی تو آپ نے فرمایا کہ پہلے دن میرے پاس صدقے کے دو دینار رہگئے تھے اسلئے مین رنجیدہ تھا اور آج مین نے اون کو تقسیم کردیا، اسلئے خوش ہون، حضرت عمرؓ نے فرمایا "تم نے سچ کہا مین دنیا و آخرت دونون مین تمھارا شکر گذار رہونگا"[3]

خلافت کے بعد وہ خود مسلمانون کے ہوگئے تھے، اور اپنی ذاتی حیثیت فنا کردی تھی، اسلئے

---

[1] اسد الغابہ جلد ۴ صفحہ ۷۲، [2] نزہتہ الابرار فی الاسامی و مناقب الاخیار تذکرہ حضرت عمرؓ، [3] مسند جلد ۱ صفحہ ۹۴،

اون کو جو کچھ ملتا تھا اوس کو یا تو بیت المال مین داخل کر دیتے تھے یا اوس کے قبول کرنے سے انکار کر دیتے تھے،

ایک بار شاہ روم کا قاصد آیا تو اون کی بی بی نے ایک اشرفی کا عطر خرید اور اوس کو شیشی مین بھر کر شاہ روم کی بی بی کے پاس ہدیۃً بھیجا، اوس نے اون شیشیون کو جواہرات سے بھر کر واپس کر دیا، حضرت عمرؓ نے یہ جواہرات دیکھے تو اون کو فروخت کر کے ایک دینار اپنی بی بی کو واپس کر دیا، بقیہ رقم بیت المال مین داخل کر دی،

ایک بار حضرت عبد اللہ بن عمرؓ نے چراگاہ مین اونٹون کو چرا کر خوب فربہ کیا، اور بازار مین بیچنے کے لئے لائے، حضرت عمرؓ نے دیکھا تو کہا کہ "اے امیر المومنین کے بیٹے یہان آؤ،، وہ آئے تو کہا کہ امیر المومنین کا بیٹا سمجھکر لوگون نے تمھارے اونٹون کو خوب کھلایا پلایا ہو، راس المال لیلو بقیہ اونٹون کو بیت المال مین داخل کر دو،،

ایک بار حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ نے اون کی بی بی عاتکہ کے پاس ہدیۃً ایک چادر بھیجی، اونھون نے اون کو بلا کر سخت تنبیہ کیا اور چادر کو اون کے اوپر پھینکدیا کہ ہم کو اس کی ضرورت نہین[1]،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی دیانت کا یہ حال تھا کہ ایک بار اون کے پاس اصبہان سے کچھ مال آیا جس مین ایک روٹی بھی تھی، اونھون نے مال کے ساتھ روٹی کے بھی سات ٹکڑے کئے اور ہر حصہ پر ایک ایک ٹکڑا روٹی کا رکھا، پھر قرعہ ڈالا کہ پہلے کس کو دیا جائے،

ایک دن بیت المال کا کل مال تقسیم کر کے اوس مین جھاڑو دلوائی، پھر اوس مین نماز پڑھی تاکہ قیامت کے دن لوگ اون کی دیانت کی شہادت دین،

---

[1] نزہۃ الابرار تذکرہ حضرت عمرؓ،

ان کو جو چیزیں ہدیۃً ملتی تھیں وہ ان کو بھی بیت المال میں داخل کر دیتے تھے، ایک دن انھوں نے ایک عطر کی شیشی دکھا کر کہا کہ "یہ مجھے ایک دہقان نے ہدیۃً دی ہے" پھر بیت المال میں آئے اور اوس میں جو کچھ عطر تھا اونڈیل دیا، اور فرمایا "کامیاب ہے وہ شخص جس کے پاس ایک قوصرہ ہو اور وہ روز اوس کو کھائے"۔

ایک بار کسی رئیس نے حضرت حسن و حضرت حسین علیہما السلام کو دو چادریں ہدیۃً دیں حضرت علی کرم اللہ وجہہ جمعہ کا خطبہ دے رہے تھے چادروں پر نظر پڑ گئی تو پوچھا کہ یہ کہاں سے ملیں؟ انھوں نے واقعہ بتایا تو ان کو بیت المال میں داخل کر دیا، ایک بار اصبہان سے ان کے پاس بہت سا مال اور سامان آیا انھوں نے اوس کو چند دیانت دار لوگوں کی حفاظت میں رکھوا دیا، اوس میں سے حضرت ام کلثوم نے ایک مشکیزہ شہد اور ایک مشکیزہ گھی کا منگوا لیا، حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے آکر گنا تو دو مشکیزوں کی کمی معلوم ہوئی، انھوں نے پوچھا تو حفاظت کرنے والوں نے کہا "ان کا حال نہ پوچھیے، ہم ان کو لا دیتے ہیں"، بولے "تم کو اصل واقعہ بیان کرنا پڑے گا" انھوں نے کہا "ہم نے حضرت ام کلثوم کے پاس بھیجدیا"، فرمایا "میں نے تو یہ حکم دیا تھا کہ مسلمانوں کو تقسیم کر دو اور تم نے ام کلثوم کو دیدیا"، چنانچہ اوسی وقت دونوں مشکیزے اوٹھوا منگوائے، اور ان میں سے جو کچھ صرف ہو چکا تھا، اوس کی قیمت لگوائی تو معلوم ہوا کہ ۳ درہم کی کمی آئی ہے، حضرت ام کلثوم کے یہاں سے ۳ درہم منگوائے اور مشکیزوں کو تمام مسلمانوں پر تقسیم کر دیا،[2]

یہی دیانت تھی جس نے صحابہ کے دور خلافت میں جمہوری روح پھونکدی تھی، شخصیت درحقیقت

[1] استیعاب تذکرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ، [2] نزہۃ الابرار تذکرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ،

قوصرہ: ٹوکرا ... (margin note, partly illegible)

بد دیانتی، خود غرضی، اور عیش پرستی کا نتیجہ ہی، خود غرض لوگ صرف اس بنا پر شخصیت کی حمایت کرتے ہین کہ سلطنت کے تمام اختیارات، سلطنت کی تمام دولت، اور سلطنت کے تمام مداخل و مخارج اون کے ہاتھ مین آجائین، اور وہ مطلق العنانی کے ساتھ مزے اوڑائین، لیکن جو لوگ دیانت کے ساتھ حکومت کرنا چاہتے ہین، وہ تمام دنیا کو خود امور سلطنت مین شرکت کی دعوت دیتے ہین تاکہ اون کے سر کا بوجھ ہلکا ہوجائے اور اون کی ذمہ واریان بہت سے لوگون پر تقسیم ہوجائین، صحابہ کرام اسی اصول پر حکومت کرنا چاہتے تھے، اسلئے وہ خود تمام مسلمانون کو امور خلافت مین شرکت کی دعوت دیتے تھے،

حضرت عمرؓ نے خراج کے تعین کے متعلق تمام صحابہ کو مشورے کے لئے بلایا تو یہ الفاظ فرمائے،

انی لم ادعکم الا ان تشترکوا فی امانتی[1]

مین نے آپ لوگون کو صرف اسلئے تکلیف دی ہو کہ آپ میری امانت مین شریک ہون،

**مساوات،** جبکہ تمام عرب و عجم نے سیادت و حکومت کے ذریعہ سے دنیا کو اپنا غلام بنا لیا تھا، اسلام نے صرف تقویٰ و طہارت کو انسان کا اصلی شرف قرار دیا اور قرآن مجید نے تمام دنیا کے خلاف یہ صدا بلند کی،

ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم،

تم مین سب سے زیادہ شریف وہ ہو جو سب سے زیادہ پرہیز گار ہو،

صحابہ کرام کو اگرچہ خلافت الٰہی نے اوس شرف سے بھی ممتاز کیا جو روم و ایران کا سب سے بڑا ذریعہ تفوق و امتیاز تھا تاہم اونھون نے صرف مذہب و اخلاق ہی کو اپنا اصلی شرف خیال کیا حضرت عمر بن الخطابؓ کا قول ہو،

---

[1] کتاب الخراج صفحہ ۱۴،

کرم المومن تقواہ ودینہ وحسبہ ومروتہ وخلقہ[1]، — مسلمان کا اصلی مایۂ شرف اوس کا تقوی ہی اوس کا دین ہی اوس کا حسب ہی اوس کی مروت ہی اور اوس کا خلق ہی،

اس خیال کا یہ نتیجہ تھا کہ سیاسی حیثیت سے خلیفۂ وقت خود اپنے آپ کو تمام لوگون کے برابر سمجھتا تھا، اور ہر شخص کے ساتھ مساویانہ برتاؤ کرتا تھا،

ایک دن حضرت عمرؓ امور خلافت مین مشغول تھے کہ اسی حالت مین ایک آدمی آیا اور کہا کہ اے امیرالمومنین مجھپر فلان شخص نے ظلم کیا ہی، اونھون نے اوس پر کوڑا اوٹھایا اور کہا کہ جب مین فصل مقدمات کے لئے بیٹھتا ہون تو تم لوگ نہین آتے اور جب خلافت کے دوسرے کامون مین مشغول ہوتا ہون تو دادرسی کے لئے آتے ہو" وہ ناراض ہوکر چلا تو خود اوسے بُلایا اور اوس کے سامنے اپنا کوڑا اوڈال دیا اور کہا کہ "مجھ سے قصاص لو" اوس نے کہا "نہین مین خدا کے لئے معاف کرتا ہون" بولے "اگر خدا کے لئے معاف کرتے ہو تو خیر ورنہ اگر میرے لئے درگذر کرتے ہو تو مجھے بتا دو"، اوس نے کہا "نہین خدا کے لئے"[2]،

اگر کبھی امرا و عمال اون کے ساتھ اِس قسم کا برتاؤ کرتے جو اون مین اور عام مسلمانون مین تفریق و امتیاز پیدا کرتا تو سخت برہم ہوتے اور اوس کو تہدید فرماتے، ایک بار حضرت عتبہ بن فرقدؓ نے اون کی خدمت مین نہایت تکلف کے ساتھ ایک لذیذ غذا بھیجی، فرمایا کل مسلمان یہی کھاتے ہین؟ جواب ملا نہین، بولے تو پھر مجھے بھی نہین چاہیئے؛ اِس کے بعد اون کو لکھا کہ یہ تمھاری اور تمھارے باپ کی کمائی نہین ہی، تمام مسلمانون کو وہی کھلاؤ جو خود کھاتے ہو اور عیش پرستی سے بچو[3]،

ایک بار حضرت عبداللہ اور حضرت عبیداللہ بن عمرؓ عراق کی کسی مہم مین شریک ہوئے،

---

[1] موطائے امام مالک کتاب الجہاد باب الشہداء فی سبیل اللہ، [2] اسد الغابہ تذکرہ حضرت عمرؓ، [3] مسلم کتاب اللباس والزینۃ باب تحریم استعمال اناء الذہب والفضۃ،

پلٹ کر بصرہ آئے تو حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ نے جو وہان کے گورنر تھے، نہایت جوش کے ساتھ اونکا خیر مقدم کیا اور کہا کہ "اگر مین آپ دونون صاحبون کو کوئی فائدہ پہونچا سکتا تو ضرور پہونچاتا، یہان میرے پاس تھوڑا سا صدقہ کا مال ہی جس کو امیر المومنین کی خدمت مین بھیجنا چاہتا ہون، آپ لوگ یہان اس روپیہ سے اسباب تجارت خرید لین اور مدینہ جاکر اوس کو فروخت کرین، جو نفع حاصل ہو اوس کو خود لے لین اور اصل مال امیر المومنین کے حوالے کردین" یہ کہکر روپیہ اون کے حوالہ کردیا، اور حضرت عمرؓ کو اس کی اطلاع دیدی ان دونون صاحبون نے اس پر عمل کیا، لیکن جب روپیہ لے کر حضرت عمرؓ کی خدمت مین حاضر ہوئے تو اونھون نے پوچھا کیا ابو موسیٰ نے کل فوج کے ساتھ یہی معاملہ کیا ہے؟ بولے "نہین" فرمایا "امیر الڑکا سمجھکر تمھارے ساتھ یہ رعایت کی ہی، اصل اور نفع دونون دیدو"[۱]

ایک بار اونھون نے اپنے غلام کو مکاتب بنایا، اوس نے کہا کہ "اگر اجازت ہو تو مین عراق کو جاؤن" بولے "مکاتب ہونے کے بعد جہان چاہو جاسکتے ہو" وہ روانہ ہوا تو اور چند غلامون نے اوسکی رفاقت کرنا چاہی، اور کہا کہ "امیر المومنین سے ایک خط لیلو کہ تمام مسلمان ہمارے ساتھ عزت سے پیش آئین" اوس کو اگرچہ معلوم تھا کہ یہ درخواست اون کو ناگوار ہوگی تاہم اوس نے یہ گذارش کی ڈانٹ کر فرمایا "تم لوگون پر ظلم کرنا چاہتے ہو، تم تمام مسلمانون کے برابر ہو"[۲]

اس طرز عمل نے تمام قوم مین مساوات کی روح پھونکدی تھی، اسلئے اگر کوئی شخص خلفاء کے ساتھ کسی قسم کا غیر مساویانہ برتاو کرتا تھا تو تمام لوگ برہم ہوجاتے تھے حضرت امیر معاویہ پہلی بار

---

[۱] موطاے امام مالک کتاب البیوع باب ماجاء فی القراض، [۲] طحاوی کتاب المکاتب فی الوضع عن المکاتب ربعہ،

شام سے حج کو آئے تو ایک شخص نے کہا کہ "السلام علیک ایہا الامیر و رحمۃ اللہ" تمام اہل شام بگڑ گئے اور کہا کہ یہ منافق کون ہے جو حضرت امیر المومنین کو سلام کرتا ہے[1]،

زہد و تواضع، | سلاطین و امرا کے جاہ و جلال سے اگرچہ انسان دفعۃً مرعوب ہو جاتا ہے لیکن حقیقی اطاعت اور اصلی محبت صرف زہد و تواضع سے پیدا ہو سکتی ہے، صحابہ کرام کے دور خلافت مین اگرچہ دنیا نے اون کے سامنے اپنے خزانے اوگل دیئے، تاہم اونھون نے اپنی قدیم سادگی اور خاکساری کو ہمیشہ قایم رکھا، اسلئے عرب کی غیور طبیعتون کو اون کی اطاعت اور فرمانبرداری سے کبھی عار و استنکاف نہین ہوا،

حضرت ابوبکرؓ خلافت سے پہلے بکریان دوہا کرتے تھے، منصب خلافت سے ممتاز ہوئے تو ایک چھوکری نے کہا "اب وہ ہماری بکریان نہ دوہین گے" اونھون نے سُنا تو بولے "خدا کی قسم ضرور دوہون گا، خدا نے چاہا تو خلافت میری قدیم حالت مین کوئی تغیر نہ پیدا کرے گی، چنانچہ امور خلافت کو بھی انجام دیتے تھے اور اون کی بکریان بھی دوہتے تھے، بلکہ اگر ضرورت ہوتی تھی تو اون کو چرا بھی لاتے تھے،

ایک دن اونھون نے پینے کا پانی مانگا، تو لوگ شہد کا شربت لائے، پیالے کو منھ سے لگا کر ہٹا لیا، اور رونے لگے، جو لوگ پاس بیٹھے ہوئے تھے وہ بھی رو پڑے، تھوڑی دیر کے لیے چپ ہو گئے، پھر دوبارہ رونا شروع کیا، لوگون نے پوچھا آخر آپ کیون روئے؟ فرمایا "مین ایک دن رسول اللہ صلعم کے ساتھ تھا، مین نے دیکھا کہ آپ کسی آدمی کو ڈھکیل رہے ہین، حالانکہ

---

[1] ادب المفرد باب التسلیم علی الامیر

کوئی شخص آپ کے پاس نہ تھا میں نے پوچھا یہ آپ کس کو ڈھکیل رہے ہیں؟ فرمایا دنیا میرے سامنے مجسم ہوکر آئی تھی، میں نے اوس سے کہا کہ میرے پاس سے ہٹ جا، وہ ہٹ گئی، مگر پھر دوبارہ آئی اور کہا کہ آپ مجھ سے بچ کے نکل جائیں تو نکل جائیں لیکن آپ کے بعد کے لوگ مجھ سے نہیں بچ سکتے،، مجھے یہی واقعہ یاد آگیا، اور میرے دل میں خوف پیدا ہوا کہ وہ کہیں مجھ سے چمٹ نہ جائے[1]

حضرت عمرؓ کسریٰ وقیصر کے خزانے کے کلید بردار تھے لیکن زہد و تواضع کا یہ حال تھا کہ ایک دن انھوں نے پینے کا پانی مانگا، لوگ شہد کا شربت لائے پیالے کو ہاتھ پر رکھکر تین بار فرمایا کہ "اگر پی لون تو اوس کی مٹھاس چلی جائیگی اور تلخی (عذاب) باقی رہجائیگی" یہ کہکر ایک آدمی کو دیدیا اور وہ اوس کو پی گیا،

ایک بار اون کے پاس حضرت عتبہ بن فرقدؓ آئے، دیکھا کہ زیتون کے تیل کے ساتھ روٹی کھا رہے ہیں، حضرت عمرؓ نے اون کو بھی شریک طعام کر لیا لیکن یہ لقمہ ہائے خشک اون کے گلے سے نہ اوترے، وہ عیش و طرب کے ساز و برگ دیکھ چکے تھے، بولے یا امیرالمومنین! آپ کو میدے سے رغبت ہے؟ فرمایا "کل مسلمانوں کو مل سکتا ہے" اونھوں نے کہا "نہیں" بولے کیا تم چاہتے ہو کہ میں دنیا ہی میں کھانے پینے کا مزا اوڑا لوں؟

ایک دن حضرت حفصہؓ کے یہاں آئے، اونھوں نے سالن میں زیتون کا تیل ڈالکر سامنے رکھدیا، بولے "ایک برتن میں دو دو سالن، تادم مرگ نہ کھاؤنگا"[2]

عین زمانہ خلافت میں اون کے سامنے کھجوریں رکھدی جاتی تھیں اور وہ سڑی گلی

---

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت ابوبکر صدیقؓ، [2] اسد الغابہ تذکرہ حضرت عمرؓ،

کھجوریں تک اوٹھاکر کھا جاتے تھے[1]،

لباس اس سے بھی زیادہ سادہ تھا حضرت انس بن مالکؓ کا بیان ہو کہ مین نے زمانہ خلافت مین دیکھا کہ اون کے کرتے کے مونڈھے پر تہ بتہ پیوند لگے ہوے ہیں[2]،

جاہ وجلال کے موقعون پر بھی یہی سادگی قایم رہتی تھی، شام کے دورے کو گئے تو شہر کے قریب پہونچکر اپنے اونٹ پر غلام کو سوار کرادیا اور خود غلام کے اونٹ پر سوار ہولئے، لوگ استقبال کے لئے چشم براہ تھے، قریب پہونچے تو حضرت سالم نے لوگون کو اشارے سے بتایا کہ امیرالمومنین یہ ہین، لوگ تعجب سے باہم کانا پھوسی کرنے لگے، فرمایا اون کی نگاہین اہل عجم کے جاہ وحشم کو ڈھونڈھ رہی ہین[3]"

ایلہ کو گئے تو اونٹ پر بیٹھے بیٹھے گاڑھے کی قمیص پھٹ گئی، اسلئے وہان کے پادری کو دیا کہ اس کو دھوکر پیوند لگادے وہ قمیص مین پیوند لگا کر لایا تو اوس کے ساتھ خود اپنی طرف سے ایک نئی قمیص بھی دی، لیکن اونھون نے یہ کہکر واپس کردی کہ "میری قمیص پسینہ خوب جذب کرتی ہے"[4]

ایک دن ممبر پر چڑھ کے فرمایا کہ "ایک دن وہ تھا کہ مین اپنی خالہ کی بکریان چرایا کرتا تھا اور وہ اوس کے عوض مین مٹھی بھر کھجور دیدیا کرتی تھین، آج میرا یہ زمانہ ہے" یہ کہکر ممبر سے اوتر آے، حضرت عبد الرحمن بن عوفؓ نے کہا "یہ تو آپ نے اپنی تنقیص کی"، بولے تنہائی مین میرے دل نے کہا کہ "تم امیرالمومنین ہو، تم سے افضل کون ہوسکتا ہے؟ اسلئے

---

[1] موطائے امام مالک کتاب الجامع باب جامع ما جاء فی الطعام والشراب [2] موطائے امام مالک کتاب الجامع باب ما جاء فی لبس الثیاب،
[3] موطائے امام محمدؒ باب الزہد والتواضع، [4] طبری صفحہ ۲۵۲۳،

مین نے چاہا کہ اوس کو اپنی حقیقت بتا دون[1]"

اون کے دروازے پر دربان اور پہرے دار نہ تھے[2]، وہ خود اپنے چپراسی تھے، جہان ضرورت ہوتی تھی خود چلے جاتے تھے اور کام انجام دے کر چلے آتے تھے، ایک دن حضرت زید بن ثابت[رض] کے پاس آئے، لونڈی اون کے بالون سے جوئین نکال رہی تھی اونھون نے اوسکو ہٹانا چاہا، بولے "رہنے بھی دو"، اونھون نے کہا "یا امیر المومنین اگر آپ بلوا بھیجتے تو مین خود حاضر ہوتا"، بولے "ضرورت[3] تو مجھکو تھی"،

حضرت عثمان[رض] اگرچہ بذات خود دولت مند تھے، لیکن زمانۂ خلافت مین نہایت سادہ زندگی بسر فرماتے تھے، مسجد مین سرہانے چادر رکھکر لیٹ جاتے تھے، اوٹھتے تھے تو بدن مین کنکریون کے چبھنے کے نشان نظر آتے تھے، لوگ دیکھتے تھے تو کہتے تھے کہ یہ امیر المومنین ہین[4]،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو رسول اللہ صلعم نے ابو تراب کا خطاب عطا فرمایا تھا، اور خاکساری نے اون کو اس لقب کا صحیح مصداق بنا دیا تھا، تمام لوگ اون کی خدمت و اطاعت کو اپنا فخر سمجھتے تھے لیکن وہ خود بازار سے اپنا سودا سلف خرید کر لاتے تھے، ایک دن بازار مین کھجورین خریدین اور خود اوٹھا کر لے چلے، ایک آدمی نے کہا "یا امیر المومنین مین پہونچا دون"، بولے "بچونکا باپ ہی اس کا زیادہ مستحق ہے[5]"

زہد و تورع کا یہ حال تھا کہ اپنے لئے کبھی اینٹ پر اینٹ اور شہتیر پر شہتیر نہین رکھی، یعنی گھر نہین[6] بنایا، بیت المال مین جو کچھ آتا اوسی وقت تقسیم کر دیتے، اور کہتے کہ

---

[1] نزہۃ الابرار تذکرۂ حضرت عمر[رض]، [2] طبری صفحہ ۲۷۵۵، [3] ادب المفرد باب من کانت لہ حاجۃ فہو احق ان یذہب الیہ، [4] الریاض النضرۃ صفحہ ۱۱۱، [5] ادب المفرد باب الکبر، [6] اسد الغابہ تذکرۂ حضرت علی کرم اللہ وجہہ،

اے دنیا مجھے فریفتہ نہ کر[1]،

لباس نہایت سادہ پہنتے تھے، ایک شخص نے دیکھا کہ اون کے بدن پر ایک پھٹی پرانی قمیص ہے، جب آستین کھینچی جاتی ہی تو ناخن تک پہونچ جاتی ہی اور چھوڑ دی جاتی ہے تو سکڑ کر نصف کلائی تک آجاتی ہی، اسی سادہ لباس مین فرائض خلافت ادا کرنے کے لئے بازارون مین پھرا کرتے تھے، ایک شخص کا بیان ہے کہ مین نے دیکھا کہ گاڑھے کا تہ بند باندھے ہوئے اور گاڑھے کی چادر اوڑھے ہوئے بازار مین پھر رہے ہین، ہاتھ مین دُرہ ہی، اور لوگون کو سچائی، اور حُسن معاملہ کا حکم دے رہے ہین، لیکن بعض اوقات یہ سادہ لباس بھی بہ مشکل میسر ہوتا تھا، ایک دن ممبر پر چڑھکر فرمایا کہ "میری تلوار کون خریدتا ہی؟ اگر میرے پاس تہ بند کے دام ہوتے تو مین اِس کو نہ فروخت کرتا" ایک شخص نے اوٹھ کے کہا "ہم آپ کو تہ بند کی قیمت قرض دیتے ہین"

دربان اور پہریدار کا جھگڑا نہین رکھا تھا، تنہا اوٹھتے اور مسجد کو چلے جاتے[2]،

ایثار، | خلافت الٰہی ایک خوان نعمت ہے، جس کو اللہ تعالیٰ خود اپنے ہاتھ سے دنیا کے سامنے چن دیتا ہے، لیکن بدبخت لوگ تمام دنیا کو بھوکا رکھتے ہین اور خود اپنا پیٹ بھرتے ہین، مگر خدا کے برگزیدہ بندے پہلے تمام دنیا کو کھلاتے ہین، پھر جو کچھ بچ رہتا ہی خود کھاتے ہین، صحابہ کرام اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندے تھے اسلئے اونھون نے اِس خوان نعمت کو تمام دنیا کے لئے وسیع اور اپنے لئے تنگ کر دیا تھا،

ایک بار حضرت عمرؓ نے مدینہ کی عورتون مین چادر تقسیم فرمائی، ایک عمدہ چادر رہگئی، تو کسی نے

[1] استیعاب تذکرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ، [2] استیعاب تذکرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ

کہاکہ" اپنی بی بی ام کلثوم کو دیدیجیے"۔ بولے" ام سلیط اس کی زیادہ مستحق ہین، کیونکہ وہ غزوہ احد مین مشک بھر بھر کے پانی لاتی تھین اور ہم کو پلاتی تھین[1]،

ایک دن مسلمانون کو حلے تقسیم فرمارہے تھے، ایک نہایت عمدہ حلہ نکلا تو لوگون نے کہا" حضرت عبداللہ بن عمرؓ کو دیدیجیے"۔ بولے" نہین، مہاجر ابن سعید ابن عتاب یا سلیط ابن سلیط کو دونگا"[2]

اونھون نے اپنے عہد خلافت مین ازواج مطہرات کی تعداد کے لحاظ سے نو پیالے تیار کرائے تھے، اور جب میوہ یا کھانے کی کوئی عمدہ چیز آتی تو اون مین بھر کے ازواج مطہرات کی خدمت مین بھیجتے لیکن سب سے آخری پیالہ حضرت حفصہؓ کے پاس بھجواتے تھے تاکہ جو کمی ہو وہ اون کے حصہ مین آئے[3]،

لوگون کے وظیفے مقرر فرمائے تو لوگون نے کہا کہ "رجسٹر مین پہلے اپنا نام درج فرمائیے" بولے" نہین اپنے آپ کو وہین رکھونگا جہان مجھکو خدا نے رکھا ہے، چنانچہ قرابت داران رسولؐ کے نام پہلے لکھوائے، اپنے بیٹے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا وظیفہ حضرت اسامہ بن زیدؓ سے کم مقرر فرمایا تو اونھون نے کہا کہ وہ مجھ سے کسی چیز مین آگے نہین رہے"۔ بولے" اون کے باپ تمھارے باپ سے اور وہ تم سے رسول اللہ صلعم کو محبوب تھے[4]،

امرا و عمال مقرر فرمائے تو اپنے خاندان کے کسی شخص کو کوئی عہدہ نہین دیا، اون کے خاندان مین حضرت نعمان بن عدی ایک ایسے بزرگ ہین، جن کو میسان کا عامل مقرر فرمایا تھا

[1] بخاری کتاب الجہاد باب حمل النساء القرب الی الناس فی الغزو، [2] اصابہ تذکرہ عتاب [3] موطاے امام مالک کتاب الزکوۃ باب جزیۃ اہل الکتاب والمجوس، [4] فتوح البلدان صفحہ ۴۶۲،

لیکن تھوڑے ہی دنون کے بعد اون کو ایک جرم پر موقوف بھی کر دیا[1]،

اس سے بڑھکر کیا ایثار نفسی ہوسکتی ہو کہ اپنے بعد جن لوگون کو خلافت کے لئے منتخب فرمایا اون مین اپنے بیٹے حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کی نسبت صاف تصریح کر دی کہ خلافت مین اون کا کوئی حصہ نہین، چنانچہ بخاری مین یہ واقعہ بہ تصریح مذکور ہو،

حق پسندی، اگرچہ امراؤ سلاطین مین حق پسندی کا مادہ موجود نہو تو رعایا کی آزادی، نکتہ چینی اور حقوق طلبی بالکل بیکار ہو، لیکن صحابہ کرام کے دور مین خود خلفا مین حق پسندی کا اسقدر مادہ موجود تھا کہ ہر جایز نکتہ چینی کے سامنے سر تسلیم خم کر دیتے تھے اسلئے ایک طرف تو ان نکتہ چینیون کے عملی نتائج نکلتے تھے، دوسری طرف قوم مین جائز آزادی کا مادہ پیدا ہوتا تھا، جو خلافت کے استحکام کا سب سے قوی سبب تھا،

ایک بار حضرت عمرؓ نے خزائن کعبہ کو تقسیم کرنا چاہا، لیکن حضرت شیبہؓ نے اس کی مخالفت کی اور کہا کہ آپ ایسا نہین کرسکتے، رسول اللہ صلعم اور حضرت ابوبکرؓ آپ سے زیادہ محتاج تھے لیکن اونھون نے ایسا نہین کیا، حضرت عمرؓ نے تقسیم سے فورًا ہاتھ کھینچ لیا[2]،

ایک بار حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ بی بی کو شوہر کی دیت مین وراثت نہین ملتی، حضرت ضحاک ابن سفیانؓ نے کہا نہین اشیم الضبابی کی بی بی کو رسول اللہ صلعم نے تحریری فرمان کے ذریعہ سے اوس کے شوہر کی دیت دلوائی تھی، حضرت عمرؓ نے فورًا اپنی راے بدلدی[3]،

ایک پاگل عورت مرتکب زنا ہوئی، لوگون نے اوس کو حضرت عمرؓ کی خدمت مین

[1] اسد الغابہ جلد ۵ صفحہ ۲۷ تذکرہ نعمان بن عدی، [2] ابوداود کتاب المناسک باب فی مال الکعبۃ، [3] ابوداود فی المراۃ ترث من دیۃ زوجہا،

پیش کیا، اونھون نے صحابہ کرام کے مشورے سے رجم کا حکم دیا، لوگ اوس کو سنگسار کرنے کے لئے لیجا رہے تھے، کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ آگئے اور واقعہ معلوم ہونے پر کہا" کہ اس کو واپس لیچلو"، حضرت عمرؓ کی خدمت مین آئے تو کہا کیا آپ کو معلوم نہین کہ پاگل مرفوع القلم ہے، پھر اس کو کیون سنگسار کرتے ہین؟ اونھون نے اوس کو رہا کردیا اور غلغلۂ تکبیر[1] بلند کیا،

ایک بار حضرت ابومریم ازدیؓ حضرت امیر معاویہؓ کے دربار مین آئے اون کو اونکا آنا ناگوار ہوا، اور بولے کہ "ہم تمھارے آنے سے کچھ خوش نہین ہوے"، اونھون نے کہا کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے کہ خدا جس شخص کو مسلمانون کا والی بنائے اگر وہ اون کی حاجتون سے آنکھ بند کرکے پردہ مین بیٹھ جائے تو خدا بھی قیامت کے دن اوس کی حاجتون کے سامنے پردہ ڈالدیگا، حضرت امیر معاویہؓ پر اس کا یہ اثر ہوا کہ لوگون کی حاجت برآری کے لئے ایک مستقل شخص مقرر[2] کردیا،

**رحم وشفقت،** اخلاقی کتابون مین بادشاہ کو رعایا کا باپ کہا گیا ہی لیکن دنیاے قدیم مین کتنے مسند آرا سریر سلطنت گذرے ہین اور دنیاے جدید مین کتنے مدعیان تخت وتاج ہین جنھون نے اپنے بچون کے سر پر شفقت کا ہاتھ پھیرا ہی؟ لیکن صحابہ کرام نہ صرف مجازًا بلکہ حقیقۃً ان بچون کے سر پر شفقت کا ہاتھ پھیرتے تھے، اور اون سے دائمی اطاعت کا خاموش معاہدہ لیتے تھے حضرت ابوبکرؓ کو بچے دیکھتے تو دوڑ کر کہتے، "اے باپ" وہ محبت سے اون کے سر پر ہاتھ پھیرتے[3] چھوکریان کہتین کہ آپ ہماری بکریان کا دودھ کیون نہین دوہتے؟ وہ دودھ دوہ دیتے، اور کہتے کہ

[1] ابوداود کتاب الحدود باب فی المجنون یسرق او یصیب حدا، [2] ابوداود کتاب الخراج والامارۃ، [3] الریاض النضرۃ فی مناقب العشرہ جلد ۱ صفحہ ۱۳،

"اگر ضرورت ہو تو چرا بھی لاؤن"، مدینہ کے کسی گوشہ مین ایک بڑھیا رہتی تھی، وہ رات کو جاتے اور اوس کی ضروریات انجام دے آتے، جاڑے کے دن مین چادرین خرید کر مدینہ کی بیوون مین تقسیم فرماتے،

حضرت عمرؓ کا دور خلافت آیا تو اون کی قدیم شدت وجلادت کے تصور سے تمام صحابہ کانپ اوٹھے، اور کہنے لگے کہ دیکھیں اب کیا ہوتا ہی؟ حضرت عمرؓ کو خبر ہوئی، تو ایک عام مجمع کیا اور منبر پر چڑھکر فرمایا،

"مجھے معلوم ہوا ہی کہ لوگ میری سختیون سے گھبراتے ہین اور کہتے ہین کہ خود رسول اللہ صلعم کے زمانہ مین عمر ہم پر سختی کرتے تھے، پھر حضرت ابو بکرؓ خلیفہ ہوئے تو اوس وقت بھی عمر ہمارے ساتھ سختی سے پیش آئے، اب جبکہ وہ خود خلیفہ ہوگئے ہین تو خدا جانے کیا غضب ہو گا؟ لوگون نے یہ بالکل سچ کہا ہی، مین رسول اللہ صلعم کا ایک خادم تھا، اور آپ کی رحمت وشفقت کا درجہ کون حاصل کرسکتا ہی؟ خدا نے خود آپ کو رؤف ورحیم کہا ہی، جو خود خدا کا نام ہے، پھر ابو بکرؓ خلیفہ ہوئے اور اون کے رفق وملاطفت کا بھی آپ لوگون کو انکار نہین، مین اون کا بھی ایک خادم اور مدد گار تھا، اسلئے اون کی نرمی کے ساتھ اپنی سختی کو ملا دیتا تھا، اور تیغ بے نیام ہوجاتا تھا، وہ چاہتے تھے تو اوس سے وار کرتے تھے، ورنہ میان مین ڈالدیتے تھے، لیکن اب جبکہ مین خود خلیفہ ہوگیا ہون تو یقین کرو کہ وہ سختی دوگنا ہوگئی ہے، لیکن صرف اون لوگون کے لئے جو مسلمانون پر ظلم کرتے ہین، رہے نیک اور دیندار لوگ تو مین اونکے لئے اوس سے زیادہ نرم ہون،

لے اسد الغابہ تذکرہ حضرت ابو بکرؓ، لے کنز العمال جلد ۳ صفحہ ۱۴۱،

جسقدر وہ باہم نرم خو تھے[1]

حدیث، اسماء رجال اور تاریخ کی کتابون مین حضرت عمرؓ کی زندگی کا ایک ایک واقعہ محفوظ ہے، اون سب پر نگاہ ڈالنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ اس خطبہ کا ایک ایک لفظ کس قدر سچائی، کس قدر صداقت، اور کس قدر راستبازی سے لبریز تھا، اونھون نے کہا تھا کہ وہ دیندار لوگون کے لئے سب سے زیادہ نرم ہون گے، واقعات سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ درحقیقت ایسے ہی تھے، حضرت سعید بن یربوعؓ ایک صحابی تھے، جو اون کے عہد خلافت مین اندھے ہوگئے تھے، حضرت عمرؓ اون کے پاس تعزیت کو آئے اور کہا کہ کوئی جمعہ ناغہ نہ کرنا، اور مسجد نبوی مین برابر شریک جماعت ہونا، بولے مجھے کون لیجائیگا؟ پلٹے تو اس کام کے لئے اون کے پاس ایک غلام بھیجدیا[1]،

ایک بار حضرت احنف بن قیس بصرہ کے وفد کے ساتھ آئے، اور کہا کہ ہم ایک بنجر زمین مین آباد ہین، اوس کے مشرقی جانب کھاری سمندر ہے، اور مغربی جانب چٹیل میدان، نہ ہمارے پاس کھیت ہین نہ مویشی، دو کوس سے ضعیف لوگ پانی لاتے ہین، عورتین پانی بھرنے جاتی ہین تو بچون کو بکری کی طرح باندھ دیتی ہین، کہ کہین درندے نہ اوٹھا لیجائین تو کیا آپ ہماری ضرورت پوری نہ کرین گے؟ حضرت عمرؓ نے فوراً بصرہ کے بچون کے وظیفے مقرر کردیئے، اور حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کو لکھ بھیجا کہ اون کے لئے ایک نہر کھدوا دین[2]،

جن عورتون کے شوہر سفر مین ہوتے، اون کے گھر خود تشریف لیجاتے، دروازے پر کھڑے ہو کر سلام کرتے، اور کہتے کہ تمہین کوئی ضرورت ہے؟ تمہین کسی نے ستایا تو نہین؟ اگر

[1] الریاض النضرہ فی مناقب العشرہ جلد ۲ صفحہ ۴۳، و اسد الغابہ تذکرہ حضرت سعید بن یربوعؓ

[2] فتوح البلدان صفحہ ۳۶۲،

تمھین سودے سلف کی ضرورت ہو تو مین خرید دون، مجھے خوف ہی کہ بیع و شرا مین تم لوگ دھوکا نہ کھا جاؤ، وہ اپنی لونڈیان ساتھ کر دیتین، بازار مین جاتے تو ان لونڈیون اور غلامون کا جھرمٹ ساتھ ہوتا، اون کا سودا سلف خرید دیتے، جن کے پاس دام نہوتے تو خود اپنی گرہ سے دیدیتے مجاہدین کے خطوط آتے تو خود اون کی بی بیون کے پاس لیکر جاتے اور کہتے کہ اگر کوئی پڑھنے والا نہو تو دروازہ کے قریب آجاؤ مین پڑھ دون، قاصد فلان دن جائیگا جواب لکھوا رکھو کہ بھیجدون، پھر خود ہی کاغذ و دوات لیکر جاتے، جن عورتون کے خطوط تیار ہوتے اون کو لے لیتے، ورنہ کہتے کہ دروازے کے پاس آجاؤ مین خود لکھدون، سفر مین ہوتے تو اپنے اونٹ پر ستو، کھجور، مشک اور پیالے ساتھ رکھتے، جو لوگ کسی ضرورت سے پاس آتے اون سے کہتے کہ لو کھاؤ، جب لوگ کوچ کر چکتے تو منزل کی دیکھ بھال فرماتے، اگر کوئی چیز گری ہوتی تو اوٹھا لیتے، اگر کوئی شخص لنگڑا لولا ہوتا یا اوس کا اونٹ بیمار ہوتا تو اوس کے لئے کرایہ کا اونٹ کر دیتے، قافلہ روانہ ہوتا تو پیچھے پیچھے چلتے، کوئی چیز گر پڑتی تو اوٹھا لیتے، لوگ منزل پر اوترتے تو گم شدہ چیزون کی تلاش مین خود امیر المومنین کے پاس[1] آتے،

ایک بار بازار سے گذر رہے تھے کہ ایک نوجوان عورت آئی اور کہا کہ یا امیر المومنین میرا شوہر مر گیا ہی اور چھوٹے چھوٹے بچے چھوڑ رہے ہین نہ وہ کوئی کام کر سکتے ہین، نہ اون کے پاس کھیتی ہی نہ مویشی، مجھے خوف ہی کہ اون کو درندے نہ کھا جائین، مین خفاف ابن ایماء الغفاری کی لڑکی ہون، جو رسول اللہ صلعم کے ساتھ حدیبیہ مین شریک ہوئے تھے، حضرت عمرؓ فوراً ٹھہر گئے

[1] الریاض النضرہ فی مناقب العشرہ جلد ۲ صفحہ ۲۰۵ بروایت ابو حذیفہ،

وہان سے پلٹے تو ایک اونٹ پر غلہ اور کپڑا لادکر اوس کے پاس لائے اور ہاتھ مین اونٹ کی مہار دیکر کہا کہ "اس کو ہانک لیجاؤ، جب یہ ختم ہوجائیگا تو خدا پھر دے گا"، ایک شخص نے کہا "اے امیر المومنین آپ نے اوس کو بہت دیا" بولے" ارے کم بخت اس کے باپ اور بھائی دونون نے میرے سامنے ایک قلعہ کا مدتون محاصرہ کیا اور اوسؓ کو فتح کیا"[1]

ایک بار سفر حج کو جارہے تھے، راہ مین ایک بڈھا ملا اور اوس نے قافلہ کو روک کر پوچھا کہ تم مین رسول اللہ صلعم ہین؟ جب معلوم ہوا کہ آپ کا وصال ہوچکا تو اوس نے شدت سے گریہ و بکا کیا، پھر پوچھا کہ آپ کے بعد خلیفہ کون ہوا؟ حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کا نام بتایا بولا وہ تم مین ہین؟ جب اوس کو اون کے وفات کی خبر ہوئی تو پھر اوسی طرح گریہ وزاری کی، پھر پوچھا کہ اون کے بعد کس نے زمام خلافت ہاتھ مین لی؟ بولے "عمر بن الخطاب"، اوس نے پوچھا وہ تم مین ہین؟ جواب دیا کہ "تم سے وہی گفتگو کررہے ہین" اوس نے کہا "تو میری فریادرسی کیجئے، مجھے کوئی فریادرس نہین ملتا"، حضرت عمرؓ نے کہا کہ تم کون ہو؟ تمھاری فریاد سن لی گئی"، بولا "میرا نام ابوعقیل ہے، رسول اللہ صلعم نے مجھے دعوت اسلام دی، مین آپ پر ایمان لایا آپ نے مجھے ستو پلایا اور مین اب تک اوس کی سیری و سیرابی کو محسوس کرتا ہون، پھر مین نے بکری کا ایک گلہ خریدا اور اب تک اون کو چراتا ہون، نماز پڑھتا ہون اور روزہ رکھتا ہون، لیکن اس سال بدبختی نے ایک بکری کے سوا کچھ نہین چھوڑا تھا، مگر اوس کو بھی بھیڑیا اوٹھا لے گیا، اب آپ میری دستگیری فرمائیے، حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ ہم سے چشمہ پر ملو، منزل پر پہنچے تو اونٹنی کی

[1] بخاری کتاب المغازی باب غزوۃ الحدیبیہ

لگام پکڑے بھوکے پیاسے بڑھے کا انتظار کرتے رہے، لوگ آچکے تو صاحب حوض کو بلا کر کہا کہ "فلان بڈھا آئے تو اوس کو اور اوس کے اہل وعیال کو کھلاتے پلاتے رہو، یہان تک کہ مین حج سے واپس آجاؤن"، حج سے پلٹے، تو صاحب حوض سے اوس کے متعلق دریافت فرمایا، اوسنے کہا کہ "وہ مبتلائے بخار آیا تھا اور تین دن کے بعد مرگیا، مین نے اوس کو دفن کر دیا، اور یہ اوسکی قبر ہے" حضرت عمرؓ نے فوراً اوس کی قبر پر نماز پڑھی، اور اوس سے لپٹ کر روئے، اوس کے اہل و عیال کو ساتھ لے گئے، اور تادم مرگ اون کی وجہ معاش کے متکفل رہے[1]،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ بازارون مین جاتے تو بھولے بھٹکے لوگون کو راستہ دکھاتے حمالون کے سر پر بوجھ اوٹھا دیتے، اگر کسی کے جوتے کا تسمہ گر جاتا تو اوسے اوٹھا کر دیدیتے، اور یہ آیت پڑھتے،

| | |
|---|---|
| تلك الدار الآخرة نجعلها للذين | ہم نے دار آخرت کو ان لوگون کے لئے بنایا ہے جو |
| لا يريدون علوا في الارض | زمین مین فساد اور غلبہ حاصل کرنا نہین چاہتے اور |
| ولا فسادا والعاقبة للمتقين[2]، | عاقبت صرف پرہیزگارون کے لئے ہی، |

حلم وعفو، حلم وعفو سیادت کا ایک ایسا ضروری عنصر ہو کہ عرب کے ان پڑھ بدو بھی اس سے واقف تھے چنانچہ ایک جاہلی شاعر کہتا ہے،

| | |
|---|---|
| اذا شئت يوما ان تسود عشيرة | فبالحلم سد لا بالتسرع والتشتم |
| اگر تم کسی قبیلہ کے سردار بننا چاہتے ہو | تو حلم وبردباری کے ساتھ سرداری کرو نہ اشتعال و شتم کیساتھ |

---

[1] اسد الغابہ تذکرہ ابو عقیل، [2] الریاض النضرہ جلد ۲ صفحہ ۲۲۳،

کوئی حدیث نہین سنی[1]

حضرت سائب بن یزید فرماتے ہین کہ مین نے مدینہ سے مکہ تک حضرت سعد بن مالک رضؓ کی رفاقت کی، لیکن مین نے اون کی زبان سے ایک[2] حدیث بھی نہین سنی،

بعض لوگ صحابہ کرام سے روایت حدیث کی درخواست کرتے تھے، لیکن وہ انکار کردیتے یا ٹالدیتے تھے، ایک بار لوگون نے حضرت زید بن ارقم رضؓ سے کہا کہ "حدیث بیان فرمائیے"، بولے "ہم لوگ بوڑھے ہوئے اور بھول گئے، حدیث کی روایت کرنا تو نہایت سخت کام ہی"،

ایک بار لوگون نے حضرت انس بن مالک رضؓ سے روایت حدیث کی درخواست کی تو فرمایا کہ انشاء اللہ[3]

جو صحابہ روایت کرتے تھے وہ بھی نہایت کم حدیثین بیان کرتے تھے، حضرت انس بن مالک فرماتے تھے کہ کثرت روایت سے مجھے یہ حدیث روکتی ہی[4]، من کذب علی متعمداً الخ،

حضرت عبد اللہ بن مسعود مہینے مین صرف دو یا تین حدیثون کی روایت[5] کرتے تھے،

حضرت عمر رضؓ لوگون کو خصوصیت کے ساتھ کثرت روایت سے روکتے تھے،

حضرت قرظہ بن کعب کا بیان ہی کہ حضرت عمر رضؓ نے ہم کو عراق بھیجا تو ہماری مشایعت کی، اور کہا کہ تمھین معلوم ہی کہ مین کیون تمھارے ساتھ چلتا ہون؟ سب نے

---

[1] بخاری کتاب الجہاد باب من حدث بمشاہدہ فی الحرب، [2] سنن ابن ماجہ باب التوقی فی الحدیث عن رسول اللہ صلعم، [3] دارمی صفحہ ۴۲
[4] بخاری کتاب العلم باب اثم من کذب علی النبی صلعم، [5] دارمی صفحہ ۴۲،

کہا یہ ہماری عزت افزائی ہے" بولے" ہاں، لیکن تم ایسی قوم کے پاس جارہے ہو، جو تلاوت قرآن میں شہد کی مکھیوں کی طرح ترنم ریز ہے، پس اون کی تلاوت میں خلل انداز نہونا اور رسول اللہ صلعم کی حدیثیں بہت کم بیان کرنا، اور میں تمہارا شریک رہونگا،[1]

صحابہ کرام جب حدیث بیان کرتے تھے، تو روایت کی ذمہ داری سے گھبرا اوٹھتے تھے، حضرت عمرو بن میمون ایک تابعی تھے، اونکا بیان ہے کہ میں ہر جمعرات کو بلا ناغہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کی خدمت میں حاضر ہوتا تھا، لیکن اون کی زبان سے کبھی قال رسول اللہ صلعم کا لفظ نہیں سنا، ایک دن یہ الفاظ اون کی زبان سے نکلے تو گردن جھکالی، میں نے دیکھا تو اون کی قمیص کے تکمے کھلے ہوئے تھے، آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی تھیں، گردن کی رگیں پھول گئی تھیں، حدیث کی روایت کرتے تھے تو احتیاطاً کہتے جاتے تھے، اس سے کم یا اس سے زیادہ اس کے قریب یا اس کے مشابہ یعنی یقینی طور پر یہ نہیں کہتے تھے کہ یہی الفاظ ہیں،[2]

حضرت انس بن مالکؓ جب حدیث بیان کرتے تھے، تو گھبرا اوٹھتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ الفاظ ہیں، یا جیسا کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہوگا،[3]

حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے تھے کہ میں جب حدیث بیان کروں تو مجھے یہ گوارا ہے کہ مجھپر آسمان پھٹ پڑے بہ نسبت اسکے کہ آپکی طرف اوس حدیث کا انتساب کروں جس کو آپ نے نہیں فرمایا،[4]

---

[1] تذکرۃ الحفاظ تذکرہ حضرت عمرؓ، [2] ابو داؤد باب التوقی فی الحدیث عن رسول اللہ صلعم [3] دارمی صفحہ ۴۶
[4] مسلم کتاب الزکوۃ باب التحریض علی قتل الخوارج،

حضرت عبد الرحمٰن بن ابوہند ایک صحابی تھے وہ اپنے بستر پر ایک چھڑی رکھکر بیٹھتے تھے، جب اون کے لڑکے اور بھتیجے علم حدیث کی تعلیم کے لیئے آتے اور کہتے کہ "قال رسول اللہ" تو چھڑی اوٹھاکر فرماتے کہ"تم رسول اللہ صلعم سے کیونکر روایت کرسکتے ہو"[1]

صحابہ کرام جس حزم واحتیاط کے ساتھ روایت کرتے تھے، اوسی حزم واحتیاط کے ساتھ اون کو قبول بھی کرتے تھے، حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہین کہ جب میرے سامنے کوئی صحابی، روایت کرتے ہین، تو مین اون سے قسم لیتا ہون، جب وہ قسم کھالیتے ہین تو مین اوس روایت کی تصدیق کرتا ہون[2]،

حضرت ابوبکر صدیق نہایت نرم خو تھے، لیکن روایت کے قبول کرنے مین کسی قسم کی مداہنت نہین کرتے تھے، ایک بار دادی کی میراث کے متعلق حضرت مغیرہ بن شعبہؓ نے ایک روایت کی تو فرمایا کہ"شاہد لاؤ"حضرت محمد بن مسلمہؓ نے شہادت دی، تو اوسکو قبول کیا[3]،

تمام صحابہ مین حضرت عمرؓ سب سے زیادہ متشدد فی الحدیث تھے، ایک بار زدوکوب مین کسی عورت کا حمل ساقط ہوگیا، تو حضرت عمرؓ نے اوس کی دیت کے متعلق صحابہ کرام سے مشورہ فرمایا، حضرت مغیرہ بن شعبہؓ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلعم نے ایک غلام یا ایک لونڈی اوس کی دیت مین دلوائی ہے، حضرت عمرؓ نے اس حدیث پر

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت عبد الرحمٰن بن ابوہند، [2] ابوداؤد کتاب الصلوۃ باب فی الاستغفار، [3] ابوداود کتاب الفرائض باب فی الجدۃ،

شہادت طلب فرمائی، تو حضرت محمد بن مسلمہؓ نے شہادت دی،[1]

ایک بار حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ حضرت عمرؓ کی خدمت مین حاضر ہوئے، اور کہا کہ ابوموسیٰ اجازت چاہتا ہے، اشعری اذن چاہتا ہے، عبداللہ بن قیس استیذان کا خواستگار ہے" تین بار کی اذن طلبی پر بھی جب باریابی کی اجازت نہ ملی تو واپس آئے، حضرت عمرؓ نے بلاکر پوچھا کیون واپس چلے گئے؟ بولے رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے کہ اگر تین بار مین اذن نہ ملے تو واپس چلے آؤ، فرمایا اس حدیث پر گواہ لاؤ، حضرت ابوسعید خدریؓ نے شہادت دی تو کہا کہ مین تم کو متہم کرنا نہین چاہتا تھا، یہ تشدد صرف اس خوف کی بنا پر تھا کہ لوگ جھوٹی روایتون کے کرنے پر دلیر نہ ہوجائین"[2] لیکن حضرت ابیؓ نے اس تشدد کو دیکھکر کہا "عمرؓ! اصحاب رسول اللہ کی جان کا عذاب نہ بنو"

ایک بار حضرت عمرو بن امیہ الضمری بازار مین چادر خرید رہے تھے، لوگون نے پوچھا کیا کروگے؟ بولے اس کو صدقہ مین دونگا، حضرت عمرؓ نے یہ سن لیا اور چلے گئے بعد کو ملے تو کہا کہ وہ چادر کیا ہوئی؟ اونھون نے کہا کہ "مین نے اپنی بی بی پر صدقہ کردیا، کیونکہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے کہ بی بی کو جو کچھ دوگے وہ صدقہ ہوگا، بولے عمرو! رسول اللہ صلعم پر افترا نہ کرو، چنانچہ اونکو حضرت عائشہؓ کے پاس لائے، اور اس حدیث کی تصدیق کرائی"[3]

ایک بار حضرت ابومسعودؓ، حضرت ابودرداؓ اور حضرت ابوذر غفاریؓ کو

[1] ابوداود کتاب الدیات باب دیۃ الجنین [2] ابوداود کتاب الادب باب فی الاستیذان و بخاری کتاب الاستیذان
[3] مسند ابوداود طیالسی صفحہ ۱۹۴،

اسی تشدد و احتیاط کی بنا پر قید کر دیا، اور کہا یہ حدیثین[1] روایت کرتے ہو؟

ایک بار کسی نے حضرت ابوہریرہؓ سے پوچھا کہ عہد عمرؓ مین بھی تم اسی طرح حدیثون کی روایت کر سکتے تھے؟ بولے "اگر ایسا کرتے تو کوڑا کھاتے"[2]،

اس تشدد کا نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت عمرؓ کے زمانے مین روایتین اسقدر منقح ہوگئین کہ حضرت امیر معاویہؓ نے لوگونکو حکم دیا تھا، کہ صرف حضرت عمرؓ کے زمانے کی حدیثین روایت کیجائین، کیونکہ وہ لوگون کو مذہبی[3] معاملات مین ڈرایا کرتے تھے،

روایت حدیث کا مقصد

ثواب آخرت کے علاوہ علم حدیث چونکہ دنیوی عزت و جاہ کا بھی ذریعہ تھا، اسلیئے اخیر زمانے مین بہت سے لوگ ایسے پیدا ہو گئے تھے، جو صرف حصول عزت کے لیئے حدیثین بناتے تھے اور اون کی روایت کرتے تھے، لیکن صحابہ کرام کی روایت حدیث کا مقصد حصول ثواب اخروی کے سوا اور کچھ نہ تھا، یہی وجہ ہے کہ بعض صحابہ اِس امانت کو اوس وقت ادا کرتے تھے جب دنیوی عزت ہر شخص کا ساتھ چھوڑ دیتی ہے، اور ہر امین کو خطرہ پیدا ہو جاتا ہی کہ اگر اوس نے امانت ادا نہین کی، تو خدا کے نزدیک ماخوذ ہوگا چنانچہ ایک صحابی نے انتقال کے وقت ایک حدیث کی روایت کی اور کہا کہ "مین صرف حصول ثواب کے لیئے اس کی روایت کرتا ہون[4]"،

حضرت معاذ بن جبل سے آپنے فرمایا تھا کہ جو شخص توحید و رسالت کا اقرار کریگا، وہ جنتی ہوگا، لیکن اس کے ساتھ یہ بھی ہدایت کی تھی کہ اس کا عام اعلان

---

[1] المعتصر من المختصر من مشکل الآثار للطحاوی صفحہ ۴۵۹، [2] تذکرۃ الحفاظ ترجمہ حضرت عمرؓ، [3] مسلم کتاب الزکوۃ باب النہی عن المسئلہ، [4] ابو داود باب ماجاء فی الہدی فی المشی الی الصلوۃ،

نہ کیا جائے، حضرت معاذ بن جبلؓ نے عمر بھر اس راز کو چھپایا، لیکن دم نزع خوف کتمان[1] سے اوس کو افشا کر دیا،

عبید اللہ بن زیاد حضرت معقل بن یسارؓ کی عیادت کو آیا، تو بولے کہ مین تم سے ایک حدیث بیان کرتا ہون، اگر مرض الموت مین مبتلا نہوتا تو نہ بیان کرتا، "آپ نے فرمایا ہی کہ جو امیر مسلمانون کی خیر خواہی نہ کریگا وہ اون کے ساتھ جنت مین داخل نہ ہوگا[2]"،

**صحابہ کے پاس حدیث کا تحریری ذخیرہ کس قدر تھا،**

صحابہ کرام اگرچہ اکثر زبانی روایتین کرتے تھے تاہم اونکے پاس حدیث کے بعض تحریری ذخیرے بھی موجود تھے، اخیر زمانے مین زکوۃ کے متعلق رسول اللہ صلعم نے جو دستور العمل مرتب فرمایا تھا اوسکو حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ نے محفوظ رکھا تھا، چنانچہ وہ مدتون حضرت عمرؓ کے خاندان مین محفوظ رہا اور وہین سے حضرت عمر بن عبد العزیز نے اوس کی نقل لی[3]

تذکرۃ الحفاظ مین ہے کہ حضرت ابوبکرؓ نے ۵۰۰ حدیثین بھی لکھی تھین، لیکن پھر اوس مجموعہ کو جلا دیا،

فتح مکہ کے بعد آپ نے جو خطبہ دیا تھا، اوس کے متعلق یمن کے ایک صحابی ابو شاہ نے درخواست کی کہ یا رسول اللہ یہ میرے لیئے لکھوا دیا جائے، چنانچہ آپ نے اوس کو لکھوا دیا[4]،

[1] مسلم کتاب الایمان باب من لقی اللہ بالایمان وھو غیر شاک فیہ دخل الجنۃ وحرم علی النار، [2] مسلم کتاب الایمان باب استحقاق الوالی الغاش لرعیتہ النار، [3] ابو داؤد کتاب الزکوۃ باب فی زکوۃ السائمۃ، [4] ابو داؤد کتاب المناسک باب تحریم مکہ و بخاری کتاب العلم،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے پاس احکام کا ایک مجموعہ تھا جس کی نسبت وہ فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے رسول اللہ صلعم کے ارشادات مین قرآن مجید اور اس صحیفہ کے سوا اور کچھ نہین لکھا[1]، یہ صحیفہ وہ ہمیشہ اپنے پاس رکھتے تھے، چنانچہ ایک صحابی کو اونھون نے اپنی تلوار کی میان سے نکالکر اوس کو دکھایا[2]،

حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کا معمول تھا کہ آپ سے جو کچھ سنتے تھے لکھ لیتے تھے، قریش نے اون کو منع کیا کہ آپ مختلف حالتون مین گفتگو کرتے ہین، اسلیئے آپکا ہر ارشاد حدیث نہین ہو سکتا، اونھون نے آپکی خدمت مین اس کا تذکرہ کیا، تو آپ نے فرمایا کہ "لکھا کرو اس زبان سے حق کے سوا کچھ نہین نکل سکتا[3]"،

حضرت ابو ہریرہؓ کا بیان ہو کہ ہم لوگ رسول اللہ صلعم سے جو کچھ سنتے تھے، بیٹھکر لکھتے جاتے تھے، آپ نکلے تو فرمایا کہ کتاب اللہ کے ساتھ دوسری کتاب بھی لکھی جائیگی؟ اسلیئے ہم نے جو کچھ لکھا تھا اوس کو جمع کرکے جلا دیا[4]،

فرامین رسولؐ، رسول اللہ صلعم نے مختلف اشخاص اور مختلف قبائل کے نام جو فرامین لکھوائے تھے، وہ اگرچہ زیادہ تر شخصی حیثیت رکھتے تھے تاہم اون سے بھی شرعی مسایل مستنبط ہو سکتے تھے، اسلیئے صحابہ کرام نے احادیث کا جو تحریری ذخیرہ جمع کیا تھا اوسی سلسلہ مین یہ بھی داخل ہین، اس قسم کے فرمان متعدد صحابہ کے پاس محفوظ تھے، حضرت مجاعہ کے بھائی کو قبیلہ بنو سدوس نے قتل کر دیا تھا، وہ آپ کے پاس

[1] ابوداود کتاب المناسک باب فی تحریم المدینۃ، [2] ابوداود کتاب الحدود باب ایقاد المسلم من الکافر، [3] ابوداود کتاب العلم باب فی کتابۃ العلم، [4] مسند جلد ۳ صفحہ ۱۲، ۹۱ ع

آئے اور دیت طلب کی، آپنے فرمایا کہ "مین مشرک کی دیت تو نہین دیسکتا، لیکن ایک فرمان لکھدیا کہ مشرکین بنو ذہل کے یہان سے جو خمس آئے، اوس مین سے اون کو سو اونٹ دئیے جائین، چنانچہ اونھون نے ایک حصہ وصول کر لیا، جو باقی تھا اوس کے وصول کرنے سے پہلے بنو ذہل نے اوس کا معاوضہ دوسرے ذرائع سے پورا کر دیا،[۱]

حضرت یزید بن عبد اللہؓ کا بیان ہو کہ "ہم لوگ کھڑے تھے کہ ایک پراگندہ مو شخص ہاتھ مین سرخ چمڑا لئے ہوئے آیا، ہم نے اوس کو لیکے دیکھا، تو وہ فرمان تھا ہم نے پوچھا اسکو کس نے لکھا ہی، بولا رسول اللہ صلعم نے"[۲]

جن لوگون نے صحابہ کرام سے روایتین کین اونھون نے احادیث کا کسقدر تحریری ذخیرہ فراہم کیا

خود صحابہ کرام سے جن لوگون نے روایتین کین، اون کو اگرچہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ لکھنے کی اجازت نہین دیتے[۳] تھے، لیکن بہت سے صحابہ کتابت حدیث کو جائز سمجھتے تھے، حضرت عمر بن الخطابؓ نے عام حکم دیا تھا کہ "قیدوا العلم بالکتاب" یعنی علم کو لکھ لیا کرو،

بشیر بن نہیک کا بیان ہے کہ "مین حضرت ابو ہریرہؓ سے جو کچھ سنتا تھا لکھ لیتا تھا، جب اون سے رخصت ہونے لگا، تو اوس مجموعہ کو دکھالیا، اور اونھون نے اوس کی تصدیق کی" سعید بن جبیرؓ فرماتے ہین کہ "مین حضرت عبد اللہ بن عباسؓ کے ساتھ رات کو مکہ کے راستہ مین چلتا تھا، وہ حدیث بیان کرتے تھے تو اپنے کجاوے کی لکڑی پر لکھ لیتا تھا، پھر صبح کو صاف کر لیتا تھا، حضرت براء کے تمام تلامذہ قلم سے اپنی ہتھیلیون پر

[۱] ابو داود کتاب الخراج والامارۃ باب فی بیان مواضع قسم الخمس وسہم ذی القربیٰ، [۲] ابو داود کتاب الخراج والامارۃ باب ما جاء فی سہم الصفی، [۳] مسند دارمی صفحہ ۶۸ باب من لم یر کتابۃ الحدیث

لکھتے تھے، حضرت نافع حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی تمام حدثین اون کے سامنے لکھ لیا کرتے تھے[1]، حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے ایک شخص کو خود حدیث لکھوائی اور اوس نے لکھ لی[2]،

حضرت زید بن ثابتؓ حدیثون کے لکھنے کے مخالف تھے، لیکن مروان بن حکم نے اون کو اپنے یہان بلواکر بیچ مین ایک پردہ ڈالدیا اور ایک شخص کو مقرر کر دیا کہ جو حدثین وہ بیان کرین اون کو چپکے سے لکھتا جائے[3]، غرض اس طرح صحابہ کرام ہی کے زمانے مین فن حدیث مدون ہو چکا تھا اور حضرت عمر بن عبدالعزیز نے انھی اجزا ر پریشان کو ایک مجموعے کی صورت مین جمع کر دیا،

مدارج حدیث کی تعیین، حدیث کے مختلف مدارج ہین، بعض روایتین متواتر ہوتی ہین یعنی اون کی روایت ایک جم غفیر کرتا ہی، بعض روایتین مشہور ہوتی ہین، جو اگرچہ درجہ تواتر کو نہین پہونچتین، تاہم ہر زمانے مین بکثرت لوگ اون کی روایت کرتے ہین، بعض حدیثون کی روایت کا سلسلہ چند اشخاص تک محدود رہتا ہی، یہان تک کہ بعض اوقات ایک ہی شخص کسی حدیث کی روایت کرتا ہی، یہی روایتین ہین، جن کو اصطلاح مین خبر احاد کہتے ہین، اس اختلاف مدارج کا اثر اُن فقہی احکام پر پڑتا ہی جو ان حدیثون مین مذکور ہوتے ہین، یا اون سے مستنبط کیے جاتے ہین قطعیت کے لحاظ سے خبر احاد متواتر یا مشہور روایتون کے درجہ کو نہین پہنچ سکتی، اس بنا پر فقہا مین اختلاف ہی کہ خبر احاد کے ذریعہ سے قرآن مجید کے کسی حکم

[1] مسند دارمی صفحہ ۶۸ و ۶۹ باب من رخص فی کتابۃ العلم، [2] مسند جلد ۲ صفحہ ۱۹۹، [3] مسند دارمی صفحہ ۶۶،

عام کی تخصیص یا تنسیخ ہوسکتی ہو یا نہین ؟ امام شافعی کا مذہب ہی کہ خبر احاد کے ذریعے
قرآن مجید کے کسی حکم عام کی تخصیص بلکہ تنسیخ بھی کی جاسکتی ہی، اس وقت ہم اس
مسئلہ پر بحث کرنا نہین چاہتے، اس موقع پر صرف یہ دکھانا مقصود ہی کہ خود صحابہ نے
احادیث کے مختلف مدارج قایم کرلئے تھے، اور اس اختلاف مدارج کا جو اثر احکام
پر پڑ سکتا تھا اوس کے متعلق خود اونھون نے اپنی اجتہادی رائے قایم کر لی تھی،

قرآن مجید مین بہ تصریح مذکور ہی کہ اگر کسی عورت کو طلاق باین دیدیجائے
توجب تک ایام عدت گذر نہ جائین، شوہر بی بی کو گھر سے نکال نہین سکتا،

ولا تخرجوھن من بیوتھن، اور ایام عدت مین اونکو گھرون سے نہ نکالو،

اس آیت سے قطعی طور پر ثابت ہوتا ہی کہ ایام عدت مین عورت کو سکنی کا حق حاصل
ہے اب صرف یہ بحث ہی کہ اوس کو نان ونفقہ کا حق بھی حاصل ہی یا نہین ؟ قرآن مجید
مین اگرچہ اسکے متعلق صریح حکم نہین ہے لیکن قرآن مجید مین حاملہ عورتون کے متعلق بہ تصریح حکم دیا گیا ہی
کہ اگر حاملہ عورتون کو طلاق دیجائے توجبتک وضع حمل نہ ہو، شوہر کو نان نفقہ دینا ہوگا،

انکن اولات حمل فانفقوا علیھن اگر وہ حاملہ ہون تو زمانہ وضع حمل تک اونکے نان
حتی یضعن حملھن، ونفقہ کے کفیل رہو،

حاملہ عورت کے وضع حمل کا زمانہ اوس کی عدت کا زمانہ ہوتا ہی، اس سے ثابت ہوتا ہے
کہ زمانہ عدت مین عورت کے نان ونفقہ کا بار شوہر پر ہے، اس کے علاوہ عورت کو
جب سکنی کا حق حاصل ہی تو اس سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ اوس کے نان ونفقہ کا

بار بھی شوہر ہی پر ہوگا،

قرآن مجید کا یہ حکم قطعی ہے اسلیئے صرف قطعی دلایل ہی سے اوس کی تنسیخ یا تخصیص ہو سکتی ہے، حضرت عمرؓ کے زمانے مین یہ مسئلہ پیش آیا، تو حضرت فاطمہ بنت قیسؓ نے شہادت دی، کہ اون کے شوہر نے اون کو طلاق باین دی تھی لیکن رسول اللہ صلعم نے اون کو نان نفقہ اور سکنی کے حق سے محروم کر دیا تھا، لیکن چونکہ یہ خبر احاد تھی جس کے ذریعہ سے قرآن مجید کے احکام منصوصہ کو منسوخ نہین کیا جا سکتا تھا، حضرت عمرؓ نے صاف فرما دیا،

| | |
|---|---|
| ما کنا لندع کتاب ربنا وسنة | ہم خدا کی کتاب اور رسول اللہ صلعم کی سنت |
| نبینا صلعم لقول امرأة لاندری | کو ایک عورت کے کہنے سے نہین چھوڑ سکتے خدا |
| احفظت ام لا، | جانے اوس نے اصل واقعہ کو یاد بھی رکھا یا نہین، |

حضرت عایشہؓ بھی حضرت عمرؓ کے ہمزبان تھین، اونکا خیال تھا کہ آپ نے حضرت فاطمہ بنت قیسؓ کو اس بنا پر گھر سے منتقل کر دیا تھا کہ اون کا گھر سنسان اور آبادی سے دور تھا، یہ ایک خاص حالت تھی، جس پر خاص ضرورت[1] نے مجبور کیا تھا کوئی عام حکم نہ تھا،

درایت، حدیثون کے متعلق روایت کی حیثیت سے بحث صرف راوی کے عوارض وخصوصیات کی بنا پر ہوتی ہے، لیکن درایت کی رو سے جب کسی حدیث کی تنقید کیجاتی ہے

[1] ابوداود کتاب الطلاق باب فی نفقة المبتوتة،

تو راوی بالکل نظر انداز کردیا جاتا ہے اور خارجی عوارض واسباب کو پیش نظر رکھا جاتا ہے،
صحابہ کرام کے دور میں اگرچہ درایت کے تمام اصول وقواعد مرتب نہیں ہوئے تھے،
تاہم اس کی ابتدا ہو چکی تھی، اور اونھون نے راوی سے قطع نظر کرکے اور حیثیتون سے
بھی روایات پر نظر ڈالی تھی، ایک بار حضرت ابوہریرہؓ نے روایت کی کہ جو چیز آگ سے
پکا دی جائے اوسکے استعمال سے وضو واجب ہوجاتا ہے، اس پر حضرت عبداللہ بن
عباسؓ نے اعتراض کیا کہ اس بنا پر تو ہم کو روغن اور گرم پانی کے استعمال[1] سے بھی
وضو کرنا پڑیگا،

حدیث شریف مین آیا ہے کہ "جمعہ کے دن ایک ایسی ساعت آتی ہے کہ جب
کوئی مسلمان اوسکو حالت نماز مین پالیتا ہے تو اوس وقت خدا سے جو کچھ مانگتا ہے خدا
اوس کو دیدیتا ہے" صحابہ کرام کو اُس کی جستجو ہوئی اور حضرت عبداللہ بن سلامؓ
نے اوس کو معلوم کرلیا، کہ وہ جمعہ کے دن کی سب سے آخری ساعت ہے، اونھون نے
حضرت ابوہریرہؓ سے بیان کیا تو بولے کہ یہ کیونکر ہوسکتا ہے؟ آپ نے تو فرمایا ہے کہ
اگر کوئی مسلمان اوس کو حالت نماز مین پالے" حالانکہ دن کی آخری ساعت مین
کوئی نماز نہین[2] پڑھی جاتی،،

اس باب مین حضرت عائشہؓ خاص طور پر ممتاز ہین، اونھون نے درایت کے
رو سے جن احادیث پر اعتراضات کیئے ہین اون سے درایت کے بعض اصول بھی

---

[1] ترمذی کتاب الطہارۃ باب الوضوء مما غیرت النار، [2] ابوداود کتاب الصلوۃ باب تفریع ابواب الجمعہ،

قایم ہوتے ہین، مثلاً اون کے سامنے جب یہ روایت کی گئی کہ مردے پر اوس کے اہل وعیال کے رونے سے عذاب ہوتا ہے، تو اونھون نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ خود قرآن مجید مین ہے،

لا تزر وازرۃ وزر اخری — ایک کے گناہ کا بوجھ دوسرا نہین اوٹھا سکتا،

اس سے یہ اصول قایم ہوا کہ کوئی روایت نصوص قرآنی کے مخالف نہین قبول کی جاسکتی، چنانچہ اس اصول کی رو سے اونھون نے متعدد روایتون پر اعتراضات کیئے، مثلاً صحابہ کرام کے دور مین یہ خیال پھیل گیا تھا کہ رسول اللہ صلعم نے شب معراج مین خدا کو دیکھا تھا، لیکن حضرت عایشہ رضؓ کے سامنے اس کا ذکر آیا تو بولین "جو شخص یہ روایت کرے وہ دروغ گو ہے" اس کے بعد یہ آیت پڑھی،

لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار وھو اللطیف الخبیر، — خدا کو کوئی نگاہ پا نہین سکتی اور وہ نگاہون کو پالیتا ہے وہ لطیف اور خبیر ہے،

اون کے سامنے جب یہ روایت کی گئی کہ نحوست عورت، گھوڑے اور گھر مین ہے، تو اونھون نے اس کا انکار کیا، اور یہ آیت پڑھی،

ما اصاب من مصیبۃ فی الارض ولا فی انفسکم الا فی کتاب من قبل ان نبرأھا، — زمین مین یا تمھارے اندر تمھین جو مصیبتین پہونچتی ہین وہ پہلے سے لکھی ہوتی ہین،

غزوہ بدر مین جو کفار مارے گئے تھے، رسول اللہ صلعم نے اون کے مدفن پر

۱؎ یہ روایتین بہ ترتیب عین الاصابہ فیما استدرکتہ السیدۃ عایشہ علی الصحابہ صفحہ ۱۰، ۱۷، ۱۸، ۲۱ مین موجود ہین، اخیر روایت کے علاوہ اور روایتین بخاری مین بھی ہین،

کھڑے ہوکر فرمایا تھا،

هل وجدتم ما وعد ربکم حقا، — خدا نے جو تم سے وعدہ کیا تم نے اوس کو پالیا

ایک روایت مین ہے کہ حضرت عمرؓ نے عرض کی کہ یا رسول اللہؐ آپ مردون کو پکارتے ہین؟ آپ نے اس کے جواب مین فرمایا،

ما انتم باسمع منهم ولکن لا یجیبون، — تم اون سے زیادہ نہین سنتے، لیکن وہ جواب نہین دیسکتے،

حضرت عایشہؓ کے سامنے جب یہ روایت کی گئی تو اونھون نے کہا کہ "آپ نے یہ نہین بلکہ یہ ارشاد فرمایا تھا،

انهم لیعلمون الآن ان ما کنت اقول لهم حق ۵ — وہ اس وقت یقینی طور پر جانتے ہین کہ مین اون سے جو کچھ کہتا تھا وہ سچ تھا،

اس کے بعد اونھون نے قرآن مجید کی یہ آیت پڑھی،

انك لا تسمع الموتى وما انت بمسمع من فی القبور، — اے پیغمبر تو مردون کو اپنی بات نہین سنا سکتا اور نہ اون کو جو قبرین ہین،

مطلب یہ ہے کہ اس آیت کی رو سے کفار آپ کی آواز کو سن ہی نہین سکتے تھے،

عام طور پر لوگ متعہ کی حرمت مین احادیث پیش کرتے ہین، لیکن حضرت عایشہؓ سے جب اون کے ایک شاگرد نے جواز متعہ کی روایت کی نسبت پوچھا تو اونھون نے اوسکا

---

[1] بخاری غزوہ بدر،

جواب حدیث سے نہین دیا، بلکہ فرمایا "میرے تمھارے درمیان خدا کی کتاب ہی" پھر یہ آیت پڑھی،

| | |
|---|---|
| والذین ھم لفروجھم حفظون الا | جو لوگ کہ اپنی شرمگاہون کی حفاظت کرتے |
| علی ازواجھم او ما ملکت ایمانھم | ہین بجز اپنی بیبیون یا لونڈیون کے اون پر |
| فانھم غیر ملومین | کوئی ملامت نہین، |

اسلیئے ان دو صورتون کے علاوہ کوئی اور صورت جایز نہین[1]،

حضرت ابو ہریرہؓ سے ایک روایت ہی کہ حرامی لڑکا تینون مین (مان باپ بچہ) بدتر ہے، حضرت عائشہؓ نے سنا تو فرمایا "یہ صحیح نہین ہے، واقعہ یہ ہی کہ ایک منافق تھا جو رسول اللہ صلعم کو برا بھلا کہا کرتا تھا، لوگون نے عرض کی کہ یا رسول اللہ اس کے علاوہ وہ ولد الزنا بھی ہی، آپ نے فرمایا کہ "وہ تینون مین بدتر ہی" یعنی اپنے مان باپ سے زیادہ برا ہے یہ ایک خاص واقعہ تھا عام نہ تھا، خدا خود فرماتا ہی،

| | |
|---|---|
| ولا تزر وازرۃ وزر اخری، | کوئی کسی دوسرے کے گناہ کا بوجھ نہین اوٹھاتا، |

یعنی قصور تو مان کا ہے بچے کا کیا گناہ[2] ہے جس کی بنا پر وہ اون سے برا قرار دیا جائے،

احادیث مین اور بھی متعدد مثالین ہین جن سے ثابت ہوتا ہے کہ جن روایات مین کسی قسم کا اشتباہ ہو سکتا تھا، صحابہ کرام نے اون پر تنقید کر کے اس مقدس فن کو اغلاط و اوہام سے پاک کر دیا،

---

[1] اصابہ سیوطی بحوالہ حاکم، [2] اصابہ سیوطی بحوالہ حاکم،

طبقات الصحابہ، اگرچہ محدث ابوزرعہ[1] کے قول کے مطابق صحابہ کی تعداد لاکھون سے متجاوز تھی، تاہم علامہ ذہبی نے طبقات الحفاظ مین جن صحابہ کا تذکرہ کیا ہو اور جن کی نسبت لکھا ہو کہ صحاح مین ان سے حدیثین مروی ہین اون کی تعداد صرف ایکسو پانچ ہو لیکن تفحص و تلاش سے اس پر اور صحابہ کے نامون کا بھی اضافہ ہوسکتا ہو، چنانچہ مسند ابوداود طیالسی جو دوسری صدی کے اخیر مین تصنیف ہوئی ہو، اوس مین تقریباً ڈھائی سو صحابہ سے روایتین ہین،

علامہ ذہبی کی رائے کے مطابق ان ایک سو پانچ صحابہ مین اٹھائیس صحابہ ایسے ہین جن کے نام سے علم حدیث کے اکثر صفحات مزین ہین، لیکن ان اٹھائیس صحابہ مین عام محدثین کی تصریح کے مطابق ۸ صحابہ سب سے زیادہ کثیر الروایات ہین، اور علم حدیث مین نصف سے زیادہ صرف انھین کی روایتین ہین اور چونکہ ایک حدیث مین آیا ہو کہ جس نے کم از کم چالیس حدیثین بھی میری امت کو پہونچا دین اوس کا حشر علماء کے ساتھ ہوگا، اس لئے محدثین نے یہ فیصلہ کردیا ہو کہ جن کی روایتین چالیس سے کم ہونگی وہ قلیل الروایات شمار کیئے جائینگے، اس بنا پر قلت و کثرت روایت کی حیثیت سے محدثین نے صحابہ کے چار طبقے قرار دیئے ہین،

(۱) **پہلا طبقہ** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتین ہزار یا ہزار سے زیادہ ہین،

(۲) **دوسرا طبقہ** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتین پانچسو یا پانچسو سے زیادہ ہین،

(۳) **تیسرا طبقہ** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتین چالیس یا چالیس سے زیادہ ہین،

[1] یہ پورا ٹکڑا مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کے مضمون شائع شدہ الندوہ بابت اگست ۱۹۱۹ء سے حرف بحرف منقول ہو،

(۴) **چوتھا طبقہ** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتین چالیس یا چالیس سے کم ہین،
لیکن چونکہ پانچسو سے چالیس تک کے رواۃ زیادہ ہین، اسلئے ہم نے اسکے دو حصے
کردیئے ہین، سو سے پانچسو تک ایک طبقہ اور چالیس سے سو تک دوسرا طبقہ، اس تفصیل
کی رو سے ہم نے صحابہ کے پانچ طبقے قرار دیئے ہین،

(۱) وہ صحابہ جن کی روایتین ہزار یا ہزار سے زیادہ ہین،
(۲) وہ صحابہ جن کی روایتین پانچسو یا پانچسو سے زیادہ ہین مگر ہزار سے کم
(۳) وہ صحابہ جن کی روایتین سو یا سو سے زیادہ ہین مگر پانچسو سے کم،
(۴) وہ صحابہ جن کی روایتین چالیس یا چالیس سے زیادہ ہین مگر سو سے کم
(۵) وہ صحابہ جن کی روایتین چالیس سے کم ہین،

عام محدثین اگرچہ پہلے طبقے مین صرف چھہ صحابہ یعنی حضرت ابو ہریرہؓ، حضرت
عائشہؓ، حضرت عبد اللہ بن عباسؓ، حضرت عبد اللہ بن عمرؓ، حضرت جابر بن عبد اللہؓ
اور حضرت انس بن مالکؓ کو داخل کرتے ہین، لیکن شاہ ولی اللہ صاحب نے کثیر الروایہ
صحابہ مین آٹھ بزرگون کا نام لیا ہے، چنانچہ ازالۃ الخفار مین لکھتے ہین،

صحابہ رضوان اللہ علیہم باعتبار کثرت وقلت روایت حدیث بر چہار طبقہ اند مکثرین کہ
کہ مرویات ایشان ہزار حدیث نصاعداً یا زیادہ، ومتوسطین کہ مرویات ایشان پانصد حدیث
نصاعداً باشد، مثل ابو موسیٰ وبراء بن عازب وجمعیکہ مرویات ایشان چہل حدیث باشد نصاعداً
تا سہ صد وچہار صد، در حدیث شریف آمدہ است، من حفظ علی امتی اربعین حدیثاً حشر مع العلماء

ادکما قال مقلین کہ مرویات ایشان تا چہل نمی رسد، جمہور محدثین گفتہ اند کثیر الروایت کہ اکثرین از صحابہ ہشت کس اند، ابوہریرہؓ و عائشہؓ و عبد اللہ بن عمرؓ و عبد اللہ بن عباسؓ و عبد اللہ بن عمرو بن العاصؓ و انسؓ و جابرؓ و ابوسعید خدریؓ (صفحہ ۲۱۴ مقصد دوم)

لیکن شاہ صاحب کا دعویٰ محدثین کی تصریحات کے بالکل خلاف ہے، چنانچہ علامہ ابن صلاح لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| عن احمد بن حنبل قال ستة من اصحاب النبیؐ اکثروا الروایة عنه و عمروا ابوهریرة وابن عمرؓ عائشة وجابر بن عبد الله وابن عباسؓ وانس | امام احمد بن حنبل نے فرمایا ہے کہ چھ صحابہ کثیر الروایت ہین اور انھون نے طویل عمرین پائی ہین، ابوہریرہؓ، ابن عمرؓ عائشہؓ، جابرؓ، ابن عباسؓ، انسؓ، |

علامہ عینی حضرت عائشہؓ کے تذکرہ مین لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| وکانت واحدا الستة الذین هم اکثر الصحابة روایة[1] | حضرت عائشہؓ ان چھ صحابہ مین تھین جو کثیر الروایت ہین |

لیکن اصل یہ ہے کہ عام محدثین نے حضرت ابوسعید خدریؓ کا نام کثیر الروایت صحابہ کے ساتھ نہین لیا، حالانکہ ان کی مرویات ایک ہزار سے زیادہ ہین[2]، شاہ صاحب حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاصؓ کو طبقہ اول مین داخل کرتے ہین حالانکہ ان کی روایتون کی تعداد صرف سات سو ہے[3]، اسلیئے کثیر الروایت صحابہ جنکا نام طبقہ اول مین لیا جا سکتا ہے سات ہین، حضرت ابوہریرہؓ، حضرت عائشہؓ، حضرت عبد اللہ بن عمرؓ، حضرت عبد اللہ ابن عباسؓ، حضرت جابر بن عبد اللہ، حضرت انس بن مالکؓ، حضرت ابوسعید خدریؓ،

[1] عمدۃ القاری جلد اول صفحہ ۲۵، [2] خلاصہ تذہیب تہذیب الکمال صفحہ ۱۳۵، [3] خلاصہ تذہیب تہذیب الکمال صفحہ ۲۰۸،

شاہ صاحب نے دوسرے طبقے مین حضرت براء ابن عازبؓ اور حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کا نام لیا ہی، حالانکہ ان دونون کی حدیثین پانچسو سے بہت کم ہین اسلیئے یہ لوگ دوسرے طبقے مین نہین بلکہ تیسرے طبقے مین داخل ہین،

مرویات صحابہ کی تعداد، بہرحال قلت وکثرت روایت کی بناپر صحابہ کے پانچ طبقے ہین جن کے نام اور تعداد روایات کی تفصیل حسب ذیل ہی،

**طبقہ اوّل** یعنی وہ صحابہ جن کی روائتین ہزار یا ہزار سے زیادہ ہین، اِس طبقہ مین سات بزرگ ہین،

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت ابوہریرہؓ | ۵۳۷۴ | ۵ | حضرت جابر بن عبداللہ انصاریؓ | ۱۵۴۰ |
| ۲ | حضرت عبداللہ بن عباسؓ | ۲۶۶۰ | ۶ | حضرت انس بن مالک انصاریؓ | ۱۲۸۶ |
| ۳ | حضرت عایشہ صدیقہؓ | ۲۲۱۰ | ۷ | حضرت ابوسعید خدریؓ | ۱۱۷۰ |
| ۴ | حضرت عبداللہ بن عمرؓ | ۱۶۳۰ | | | |

**طبقہ دوم** یعنی وہ صحابہ جن کی روائتین پانچسو یا پانچسو سے زائد ہین، اِس طبقہ مین صرف چار صحابہ ہین،

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت عبداللہ بن مسعودؓ | ۸۴۸ | ۳ | حضرت علی کرم اللہ وجہہ | ۵۸۶ |
| ۲ | حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ | ۷۰۰ | | حضرت عمر بن الخطابؓ | ۵۳۹ |

**طبقہ سوم** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتین سو یا سو سے زیادہ ہین مگر پانچسو سے کم ہین

اس طبقہ مین چھبیس ۲۶ صحابہ ہین،

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ام المومنین حضرت ام سلمہؓ | ۳۷۸ | ۱۴ | حضرت عثمان بن عفانؓ | ۱۴۶ |
| ۲ | حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ | ۳۶۰ | ۱۵ | حضرت جابر بن سمرہؓ | ۱۴۶ |
| ۳ | حضرت براء بن عازبؓ | ۳۰۵ | ۱۶ | حضرت ابوبکر صدیقؓ | ۱۴۲ |
| ۴ | حضرت ابوذر غفاریؓ | ۲۸۱ | ۱۷ | حضرت مغیرہ بن شعبہؓ | ۱۳۶ |
| ۵ | حضرت سعد بن ابی وقاصؓ | ۲۱۵ | ۱۸ | حضرت ابوبکرہؓ | ۱۳۰ |
| ۶ | حضرت سہل بن سعد انصاریؓ | ۱۸۸ | ۱۹ | حضرت عمران بن حصینؓ | ۱۳۰ |
| ۷ | حضرت عبادہ بن صامتؓ | ۱۸۱ | ۲۰ | حضرت معاویہ بن ابی سفیانؓ | ۱۳۰ |
| ۸ | حضرت ابوالدرداءؓ | ۱۷۹ | ۲۱ | حضرت ثوبانؓ مولی النبیؐ | ۱۲۷ |
| ۹ | حضرت ابو قتادہ انصاریؓ | ۱۷۰ | ۲۲ | حضرت اسامہ بن زیدؓ | ۱۲۸ |
| ۱۰ | حضرت ابی بن کعبؓ | ۱۶۴ | ۲۳ | حضرت نعمان بن بشیرؓ | ۱۲۴ |
| ۱۱ | حضرت بریدہ بن حصیب اسلمیؓ | ۱۶۴ | ۲۴ | حضرت سمرہ بن جندب فزاریؓ | ۱۲۳ |
| ۱۲ | حضرت معاذ بن جبلؓ | ۱۵۷ | ۲۵ | حضرت ابو مسعود عقبہ بن عمرؓ | ۱۰۲ |
| ۱۳ | حضرت ابو ایوب انصاریؓ | ۱۵۰ | ۲۶ | حضرت جریر بن عبداللہ البجلیؓ | ۱۰۰ |

**طبقہ چہارم** یعنی وہ صحابہ جن کی تعداد روایت چالیس سے سو تک ہے، اس

طبقہ میں ۳۳ صحابہ ہیں،

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضؓ | ۹۵ | ۱۶ | ام المومنین حضرت حفصہ رضؓ | ۶۰ |
| ۲ | حضرت زید بن ثابت رضؓ | ۹۲ | ۱۷ | حضرت جبیر بن مطعم قرشی رضؓ | ۶۰ |
| ۳ | حضرت ابوطلحہ زید بن سہل رضؓ | ۹۲ | ۱۸ | حضرت اسماء بنت ابی بکر رضؓ | ۵۶ |
| ۴ | حضرت زید بن ارقم رضؓ | ۹۰ | ۱۹ | حضرت واثلہ بن اسقع کنانی رضؓ | ۵۶ |
| ۵ | حضرت زید بن خالد الجہنی رضؓ | ۸۱ | ۲۰ | حضرت عقبہ بن عامر جہنی رضؓ | ۵۵ |
| ۶ | حضرت کعب بن مالک اسلمی رضؓ | ۸۰ | ۲۱ | حضرت فضالہ بن عبید انصاری رضؓ | ۵۰ |
| ۷ | حضرت رافع بن خدیج رضؓ | ۷۸ | ۲۲ | حضرت عمر بن عقبہ رضؓ | ۴۸ |
| ۸ | حضرت سلمہ بن اکوع رضؓ | ۷۷ | ۲۳ | حضرت کعب بن عمرو انصاری رضؓ | ۴۷ |
| ۹ | حضرت ابو رافع قبطی رضؓ | ۶۸ | ۲۴ | حضرت فضلہ بن عبید اسلمی رضؓ | ۴۶ |
| ۱۰ | حضرت عوف بن مالک اشجعی رضؓ | ۶۷ | ۲۵ | ام المومنین حضرت میمونہ رضؓ | ۴۶ |
| ۱۱ | حضرت عدی بن ابی حاتم الطائی رضؓ | ۶۶ | ۲۶ | حضرت ام ہانی رضؓ | ۴۶ |
| ۱۲ | حضرت عبدالرحمن بن ابی اوفیٰ رضؓ | ۶۵ | ۲۷ | حضرت ابوجحیفہ بن وہب سوائی رضؓ | ۴۵ |
| ۱۳ | ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضؓ | ۶۵ | ۲۸ | حضرت بلال بن رباح تیمی رضؓ | ۴۴ |
| ۱۴ | حضرت عمار بن یاسر رضؓ | ۶۲ | ۲۹ | حضرت عبداللہ بن مغفل رضؓ | ۴۳ |
| ۱۵ | حضرت سلمان فارسی رضؓ | ۶۴ | ۳۰ | حضرت مقداد بن اسود کوفی رضؓ | ۴۲ |

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۱ | حضرت ام عطیہ انصاریہؓ | ۴۱ | ۳۳ | حضرت سلمہ بن حنیف انصاریؓ | ۴۰ |
| ۳۲ | حضرت حکیم بن حزام اسدیؓ | ۴۰ | | | |

**طبقہ پنجم** یعنی وہ صحابہ جن کی روایتیں چالیس یا چالیس سے کم ہیں اس طبقہ میں پچپن صحابہ ہیں،

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت زبیر بن عوامؓ | ۳۸ | ۱۲ | حضرت خالد بن ولیدؓ | ۱۸ |
| ۲ | حضرت فاطمہ بنت قیسؓ | ۳۴ | ۱۳ | حضرت عمرو بن حریثؓ | ۱۸ |
| ۳ | حضرت خباب بن الارتؓ | ۳۲ | ۱۴ | حضرت خولہ بنت حکیمؓ | ۱۵ |
| ۴ | حضرت عیاض بن حمار تمیمیؓ | ۳۰ | ۱۵ | حضرت ثابت بن ضحاکؓ | ۱۴ |
| ۵ | حضرت مالک بن ربیعہ ساعدیؓ | ۲۸ | ۱۶ | حضرت معاویہ بن حکیم سلمیؓ | ۱۳ |
| ۶ | حضرت عبداللہ بن سلامؓ | ۲۵ | ۱۷ | حضرت عروہ بن ابی جعد الاسدیؓ | ۱۳ |
| ۷ | حضرت ام قیس بنت محصنؓ | ۲۴ | ۱۸ | حضرت بسرہ بنت صفوانؓ | ۱۱ |
| ۸ | حضرت فضل بن عباسؓ | ۲۵ | ۱۹ | حضرت عروہ بن مضرسؓ | ۱۰ |
| ۹ | حضرت عامر بن ربیعہؓ | ۲۲ | ۲۰ | حضرت مجمع بن یزیدؓ | ۱۰ |
| ۱۰ | حضرت ربیع بنت معوذؓ | ۲۱ | ۲۱ | حضرت سلمہ بن قیسؓ | ۷ |
| ۱۱ | حضرت اسید بن حضیر اشہلیؓ | ۱۸ | ۲۲ | حضرت قتادہ بن نعمانؓ | ۷ |

| نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ | نمبر | نام | تعداد احادیث مرویہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۳ | حضرت قبیصہ بن مخارق عامری رض | ۶ | ۳۲ | حضرت زید بن حارثہ رض | ۴ |
| ۲۴ | حضرت عاصم بن عدی قضاعی رض | ۶ | ۳۳ | حضرت ثابت بن ودیعہ رض | ۲ |
| ۲۵ | حضرت سلمہ بن نعیم اشجعی | ۵ | ۳۴ | حضرت کعب بن عیاض اشعری رض | ۲ |
| ۲۶ | حضرت مالک بن صعصعہ رض | ۵ | ۳۵ | حضرت کلثوم بن حصین غفاری رض | ۲ |
| ۲۷ | حضرت محجن بن ادرع رض | ۵ | ۳۶ | حضرت دحیہ کلبی رض | ۲ |
| ۲۸ | حضرت سائب بن قلاح رض | ۵ | ۳۷ | حضرت جدانہ بنت وہب رض | ۲ |
| ۲۹ | حضرت خفاف غفاری رض | ۵ | ۳۸ | حضرت مالک بن یسار رض | ۱ |
| ۳۰ | حضرت ذو مخبر حبشی | ۵ | ۳۹ | حضرت عبداللہ بن زمعہ رض | ۱ |
| ۳۱ | حضرت مالک بن ہبیر کندی | ۴ | ۴۰ | حضرت کلثوم بن علقمہ رض | ۱ |

ان کے علاوہ جو صحابہ باقی رہ گئے ہین چونکہ وہ صغار صحابہ ہین اور اون کی روایت کتب حدیث مین اس قدر کم ہے کہ وہ شمار مین نہین آئی ہے، اس لئے ہم نے انکا ذکر نہین کیا، مختلف طبقات مین ہم نے جن صحابہ کا نام لیا ہے ان کی مجموعی تعداد ایک سو پچیس ہے اور مسلمانون کے پاس احادیث کا جو سرمایہ باقی ہے وہ انہی بزرگون کا فیض ہے،



# علم فقہ

علم فقہ کی تدوین و ترتیب مین صحابہ کرام کے مساعی جمیلہ کا جو حصہ شامل ہے اوس کی تاریخ حسب ذیل عنوانات مین بیان کی جاسکتی ہے۔

(۱) صحابہ کرام نے رسول اللہ صلعم سے کیونکر علم فقہ کی تعلیم حاصل کی؟

(۲) فقہاء صحابہ کے کس قدر طبقات قایم ہوئے؟

(۳) اونھون نے تابعین کو کیونکر فقہ کی تعلیم دی؟ اور فقہ کے مسائل کیونکر مدون کئے؟

(۴) اونھون نے اصول فقہ کے کس قدر مسائل ایجاد کیئے؟

(۵) صحابہ کرام کے اختلافی مسائل کا منشا کیا تھا؟

**صحابہ کرام نے رسول اللہ صلعم سے کیونکر فقہ کی تعلیم حاصل کی**

عہد نبوت مین علم فقہ بلکہ کوئی علم مدون و مرتب نہ تھا کہ صحابہ کرام باقاعدہ اوس کی تعلیم حاصل کرتے، سوال و استفسار کے ذریعہ سے بے شبہہ رسول اللہ صلعم سے مسایل دریافت کئے جاسکتے تھے، لیکن صحابہ کرام کچھ تو فرط ادب سے، اور کچھ اسلیئے کہ خود قرآن مجید نے سوالات کرنے کی مانعت کردی تھی

آپ سے بہت کم مسائل دریافت کرتے تھے، مسند دارمی مین حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہو کہ صحابہ نے رسول اللہ صلعم سے صرف تیرہ[1] مسائل دریافت کئے تھے جو کل کے کل قرآن مجید مین مذکور ہین، اس بنا پر آپ سے علم فقہ کی تعلیم حاصل کرنے کا صرف یہ طریقہ تھا کہ صحابہ کرام آپ کے تمام اعمال مثلاً وضو، نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ کا بغور مطالعہ کرتے تھے اور قرائن و امارات سے ان کے شروط، و ارکان کو مباح، واجب اور منسوخ وغیرہ قرار دیتے[2] تھے

صحابیات کو بے شبہہ اس طریقہ تعلیم سے فائدہ اوٹھانے کا کم موقع ملتا تھا، اس کے ساتھ بہت سے مخصوص نسوانی مسائل عام طور پر بیان بھی نہین کئے جاسکتے تھے اسلئے ان کو زیادہ تر آپ سے سوال و استفسار کی ضرورت پیش آتی تھی اور اس طرح فقہ کے بہت سے مسائل واضح اور منقح ہو جاتے تھے، انصاریہ عورتین اس باب مین خاص طور پر ممتاز تھین چنانچہ خود حضرت عائشہؓ کو اعتراف ہو،

نعم النساء، نساء الانصار لم یکن یمنعھن الحیاء ان یتفقھن فی الدین[3]

انصاریہ عورتین کس قدر اچھی ہین کہ تفقہ فی الدین سے ان کو حیا باز نہین رکھ سکتی تھی،

جو صحابہ مدینہ سے باہر رہتے تھے ان کو بھی ہر وقت اسکا موقع نہین مل سکتا تھا اسلئے وہ لوگ آپ کی خدمت مین حاضر ہو کر چند روز قیام کرتے تھے اور فقہی تعلیم حاصل کر کے واپس جاتے تھے تو خود اپنی قوم کے معلم بن جاتے تھے، چنانچہ قرآن مجید کی یہ آیت

[1] مسند دارمی صفحہ ۳۰، [2] حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ ۱۱۲ [3] صحیح مسلم کتاب الطہارۃ باب استحباب استعمال المغتسلۃ من الحیض فرصۃ من مسک فی موضع الدم

انہی بزرگون کی شان مین نازل ہوئی ہے،

فلولا نفر من کل فرقۃ منھم طایفۃ لیتفقھوا فی الدین ولینذروا قومھم اذا رجعوا الیھم لعلھم یحذرون[1]

تم مین ہر قوم سے ایک گروہ کیون نہین نکلتا جو تفقہ فی الدین حاصل کرے اور جب اپنی قوم مین واپس جائے تو انکو ڈرائے شاید وہ لوگ ڈر جائین،

چنانچہ احادیث کی کتابون مین اس قسم کی متعدد سفارتون کا ذکر ہے جو قبائل عرب سے آپ کی خدمت مین آئین اور مذہبی تعلیم حاصل کرکے واپس گئین وفد عبد القیس نے خدمت مبارک مین آکر عرض کیا کہ ہم ایک طویل مسافت طے کرکے آئے ہین، درمیان مین کفار مضر حائل ہین اسلیے اشہر حرم کے سوا حاضر خدمت نہین ہوسکتے، ہم کو وہ احکام سکھائے جائین جن کی ہم اپنی قوم کو تعلیم دین آپ نے ایمان، نماز، زکوۃ، روزہ اور خمس کا حکم دیا اور چند ظروف شراب کے استعمال کی ممانعت فرمائی اور کہا کہ اس کو یاد کرلو اور پلٹ کر اپنی قوم کو بھی اس سے مستفید کرو[2]،

قبیلہ بنو سعد کی طرف سے حضرت ضمام بن ثعلبہؓ آئے اور نماز، اور روزے وغیرہ کے متعلق چند سوالات کرکے کہا کہ مین اپنی قوم کی طرف سے قاصد بنکر آیا ہون[3]،
غرضکہ اس طرح اکثر صحابہ فقہ کے ضروری اور عملی مسائل سے واقف ہوگئے تھے،

طبقات فقہاء صحابہ، فقہائے صحابہ کے تین طبقے ہین،

(۱) مکثرین یعنی وہ صحابہ جن سے بکثرت مسائل منقول ہین،

[1] تفسیر ابن کثیر صفحہ ۲۰۰، [2] بخاری کتاب العلم باب تحریض النبی صلعم وفد عبد القیس علی ان یحفظوا الایمان والعلم،
[3] بخاری کتاب العلم باب القرأۃ والعرض علی المحدث،

(۲) مقلین یعنی وہ صحابہ جن سے بہت کم مسائل مروی ہین،

(۳) متوسطین، یعنی وہ صحابہ جو ان دونون طبقون کے بین بین ہین،

پہلے طبقے مین صرف سات بزرگ یعنی حضرت عمر بن الخطابؓ، حضرت علیؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ، حضرت عائشہؓ، حضرت زید بن ثابتؓ اور حضرت عبداللہ بن عمرؓ داخل ہین، علامہ ابن حزم کا بیان ہو کہ اگر ان بزرگون کے فتاوے جمع کیے جائین تو ہر ایک کے فتاوی سے ضخیم جلدین تیار ہو سکتی ہین چنانچہ ابو بکر محمد بن موسیٰ نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے فتاوی کو بیس جلدون مین جمع کیا ہو،

دوسرے طبقے مین بکثرت صحابہ داخل ہین اور ان سے صرف دو ایک مسائل منقول ہین یہان تک کہ ان سب کے مسائل کو ایک مختصر سے رسالے مین جمع کیا جا سکتا ہو،

متوسطین مین صرف تیرہ ۱۳ صحابی یعنی حضرت ابو بکرؓ، حضرت ام سلمہؓ، حضرت انس ابن مالکؓ، حضرت ابو سعید خدریؓ، حضرت ابو ہریرہؓ، حضرت عثمانؓ، حضرت عبداللہ ابن عمرو بن العاصؓ، حضرت عبداللہ بن زبیرؓ، حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ، حضرت سعد بن ابی وقاصؓ، حضرت سلمان فارسیؓ، حضرت جابر بن عبداللہؓ، اور حضرت معاذ بن جبلؓ شامل ہین اور ان سب کے فتاوے کو علحدہ علحدہ مختصر رسالون مین جمع کیا جا سکتا ہو،[1]

صحابہ کرام نے تابعین کو کیونکر فقہ کی تعلیم دی، | موجودہ فقہ کی بنیاد صرف چار صحابہ، یعنی حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ، حضرت زید بن ثابتؓ، حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت عبداللہ بن

[1] اعلام الموقعین صفحہ ۱۳ مین یہ پوری تفصیل مذکور ہو،

عباسؓ کے فتاوی نے ڈالی،

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کوفہ میں باقاعدہ فقہ کی تعلیم دیتے تھے اور اون کے تلامذہ اونکے احکام وفتاوی کو لکھ لیا کرتے تھے، چنانچہ علامہ ابن قیم اعلام الموقعین مین لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| لم یکن احد لہ اصحاب معروفون حرروا فتیاہ ومذاھبہ فی الفقہ غیر ابن مسعودؓ[1] | ابن مسعودؓ کے سوا کسی صحابی کے تلامذہ نے اونکے فتاوی اور مذاہب فقہ کو نہین لکھا، |

اون کے تلامذہ مین حضرت علقمہ نہایت نامور ہوئے، علقمہ کے انتقال کے بعد اون کے شاگرد ابراہیم نخعی مسند نشین ہوئے اور اونھون نے فقہ کو اس قدر ترقی دی کہ اون کے عہد مین فقہ کا ایک مختصر سا مجموعہ تیار ہوگیا جس کے سب سے بڑے حافظ حماد تھے امام ابوحنیفہؒ نے انہی سے تعلیم پائی اسلئے فقہ حنفی کی بنیاد صرف حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے فتاوی واحکام پر قایم ہوئی چنانچہ شاہ ولی اللہ صاحب حجۃ اللہ البالغہ مین لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| کان ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ الزمھم بمذھب ابراھیم واقرانہ لایجاوزہ الا ماشاء اللہ[2] | امام ابوحنیفہ ابراہیم اور اون کے اقران کے مذہب کے سخت متبع تھے اور اوس سے بہت کم ہٹتے تھے، |

حضرت زید بن ثابتؓ مدینہ مین رہتے تھے اور اون کا حلقۂ درس نہایت وسیع تھا اور اون کے تمام تلامذہ مین حضرت سعید بن مسیب، عطار بن یسار، عروہ، اور قاسم وغیرہ نہایت ممتاز تھے، حضرت عبداللہ بن عمرؓ بھی مدینہ ہی مین مقیم تھے اور اون کی روایتون کے

---

[1] اعلام الموقعین صفحہ ۲۲، [2] حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر صفحہ ۱۱۲،

سب سے بڑے جامع حضرت نافع تھے، امام مالک نے انہی دونون بزرگون کے تلامذہ یعنی نافع، سعید بن مسیب، عروہ اور قاسم سے تعلیم حاصل کی تھی[1]، اسلئے اونھون نے انھی کے مذہب پر اپنی فقہ کا سنگ بنیاد رکھا، چنانچہ شاہ صاحب لکھتے ہین،

ولذلک تری مالکا یلازم محجتھم[2] — اسلیئے مالک اہل مدینہ کی روش کو لازم پکڑتے ہین،

حضرت عبد اللہ بن عباسؓ کے تلامذہ نے مکہ کو دار العلوم بنایا تھا، چنانچہ جب فقہ کی تدوین و ترتیب کی ابتدا ہوئی تو سب سے پہلے انہی مقامات مین کتابین لکھی گئین، امام مالک اور عبد الرحمان بن ابی ذئیب نے مدینہ مین، ابن جریج اور ابن عیینہ نے مکہ مین امام ثوری نے کوفہ مین اور ربیع ابن صبیح نے بصرہ مین کتابین لکھین، جن مین امام مالک کی کتابون کو نہایت قبول عام حاصل ہوا[3]،

تدوین مسائل، جن مسائل کے متعلق مصرح حدیثین موجود تھین اور اون مین باہم کوئی تعارض نہ تھا اون کی بنا پر فتویٰ دینا نہایت آسان کام تھا اور اس فرض کو بہت سے صحابہ انجام دیتے تھے، لیکن جن مسائل کے متعلق سرے سے حدیث ہی موجود نہین تھی.

(۱) اون کی تدوین کا پہلا طریقہ استنباط و اجتہاد تھا اور اس باب مین صرف حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ اور حضرت عبد اللہ بن عباسؓ خاص طور پر ممتاز تھے، چنانچہ شاہ صاحب حجۃ اللہ البالغہ مین لکھتے ہین،

واما غیر ھولاء الاربعۃ فکانوا یروُن دلالۃ ولکن — ان چارون کے سوا اور صحابہ مطلب سمجھتے تھے لیکن ارکان شرط

---

[1] الدیباج المذہب تذکرہ امام مالک، [2] حجۃ اللہ البالغہ صفحہ ۱۱۶، [3] حجۃ اللہ البالغہ صفحہ ۱۱۶، [4] حجۃ اللہ البالغہ صفحہ ۱۱

| | |
|---|---|
| ما کانو ایمیزون الرکن والشرط من الآداب | آداب وسنن مین امتیاز نہین کرتے تھے اورجن باتون |
| والسنن ولم یکن لھم قول عند تعارض الا | مین تعارض ہوتا تھا یا دلائل متضاد قایم ہوتے تھے |
| خبار وتقابل الدلایل الا قلیلا کابن | ان مین بہت کم دخل دیتے تھے مثلاً ابن عمرؓ، عائشہؓ |
| عمر وعائشۃ وزید بن ثابت | اورزید بن ثابتؓ، |

(۲) دوسرا طریقہ یہ تھا کہ جو مسائل پیش آتے تھے اونکے متعلق غور و فکر کرتے رہتے تھے یہان تک کہ وہ حل ہوجاتا تھا،

ایک بار حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے سامنے ایک مسئلہ پیش ہوا جس پر وہ غور وفکر کرتے رہے جب کتاب وسنت سے ہدایت نہین ملی تو خود اپنی راے قایم کی، لیکن بعد کو معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلعم نے بھی یہی فیصلہ کیا تھا تو بے حد مسرور ہوئے حضرت عمرؓ ایک ایک مسئلہ کے متعلق مختلف رائین قایم کرتے تھے، اون کو بطور یادداشت کے لکھ لیا کرتے تھے اور اون مین محو و اثبات کرتے رہتے تھے، چنانچہ پھوپھی کے متعلق ایک یادداشت لکھی تھی جس کو اخیر مین مٹادیا،

(۳) بہت سے مسائل تمام صحابہ کے مشورے سے طے کئے جاتے تھے اور اسپر گویا تمام صحابہ کا اجماع ہوجاتا تھا حضرت ابوبکرؓ نے اس طریقہ کی ابتدا کی اور حضرت عمرؓ نے اس سے بکثرت کام لیا، شاہ صاحب لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| کان من سیرۃ عمر انہ کان یشاور الصحابۃ | حضرت عمرؓ کا یہ طریقہ تھا کہ صحابہ سے مسایل فقہیہ کے |
| ویناظرھم حتی تنکشف الغمۃ ویاتیہ الثلج فصار | متعلق مشورہ ومناظرہ کرتے تھے یہان تک کہ اون کے |

غالب قضایاہ وفتاواہ مبثعۃ فی مشارق الارض ومغاربہا، | دل مین یقین واطمینان کی کیفیت پیدا ہوجاتی تھی یہی وجہ ہو کہ تمام دنیا مین اون کے فتاوے کی پیروی کیگئی

صحابہ نے اصُول فقہ کے کس قدر مسائل ایجاد کئے، صحابہ کرام نے اگرچہ استنباط مسایل کے لئے اصول وقواعد منضبط نہین کئے تھے تاہم اونکے فحوائے کلام سے اصول فقہ کے بہت سے قواعد معلوم ہوسکتے ہین مثلاً فقہا نے ایک اصول یہ قایم کیا ہو العبرۃ لعموم اللفظ لالخصوص السبب یعنی احکام کے استنباط مین صرف یہ دیکھنا چاہیئے کہ شارع کے الفاظ عام ہین یاخاص اس سے بحث نہین کہ حکم عام ہو یاخاص، مثلاً قرآن مجید کی یہ آیت "اذا قری القرآن فاستمعوالہ وانصتوا الخ اگرچہ بالتخصیص خطبہ کے متعلق نازل ہوئی ہو لیکن الفاظ مین خطبہ کی تخصیص نہین ہو بلکہ عام حکم ہے کہ قرآن کو خاموشی کے ساتھ سننا چاہیئے اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہو کہ اگر امام قرأت فاتحہ کرے تو مقتدی کو خاموش رہنا چاہیئے، صحابہ کرام مین حضرت ابوذر غفاریؓ اسی اصُول کے قائل تھے، چنانچہ قرآن کی اس آیت

والذین یکنزون الذھب والفضۃ ولا ینفقونھا فی سبیل اللہ فبشرھم بعذاب الیم | جو لوگ چاندی سونا جمع کرتے ہین اور اوسکو خدا کی راہ مین صرف نہین کرتے اون کو درد ناک عذاب کی بشارت دو

کے متعلق حضرت امیر معاویہؓ کا خیال تھا کہ یہ اہل کتاب کے بارے مین نازل ہوئی ہے اور سونا چاندی کے جمع کرنے پر عذاب انہی کے ساتھ مخصوص ہو، لیکن حضرت ابوذر غفاریؓ کو اصرار تھا کہ (انھا لفینا وفیھم) (وہ ہمارے اور اون کے دونون کے

لہ بخاری کتاب التفسیر باب قولہ والذین یکنزون الذھب، اگر وہ شان نزول ہی کو عام سمجھتے ہونگے تو یہ مثال صحیح نہ ہوگی۔

بارے مین ہی، یہی وجہ ہے کہ ان کے نزدیک روپیہ پیسہ کا جمع کرنا ناجائز تھا،

فقہار کا ایک اصول مفہوم مخالف ہی مثلاً اگر یہ کہا جائے کہ صرف نمازی لوگ جنت مین داخل ہونگے تو گو اس مین یہ تصریح نہین ہے کہ بے نمازی لوگ جنت مین داخل نہ ہون گے، لیکن خواہ مخواہ اس کے مخالف جو نتیجہ نکلیگا وہی ہوگا صحابہ نے بعض موقعون پر اس اصول سے کام لیا ہی ایک موقع پر رسول اللہ صلعم نے ایک صحابی سے فرمایا کہ جن لوگون نے کسی کو خدا کا شریک بنایا وہ مرنے کے بعد دوزخ مین جائینگے انھون نے جب یہ روایت بیان کی تو فرمایا کہ یہ تو رسول اللہ صلعم کا قول ہے لیکن مین کہتا ہون کہ جن لوگون نے کسی کو خدا کا شریک نہین بنایا وہ جنت مین داخل ہون[1] گے،

فقہار کا ایک اصول یہ ہی کہ اصل اشیار مین اباحت ہی یعنے اصولاً تمام چیزین مباح ہین، البتہ جب شارع ان کو حرام کر دیتا ہی تو حرام ہو جاتی ہین، اسلئے جب تک تحریم کا کوئی سبب نہو ہر چیز کو استعمال کیا جا سکتا ہی،

ایک دفعہ حضرت عمرؓ ایک تالاب کے پاس اترے حضرت عمرو بن العاصؓ بھی ہم سفر تھے اونھون نے لوگون سے پوچھا کہ اس مین درندے تو پانی نہین پیتے؟ حضرت عمرؓ نے کہا کہ یہ نہ بتانا، اس سے ثابت ہوا کہ جب حرمت کی کوئی ظاہری وجہ موجود نہ ہو تو اباحت اشیار کے لحاظ سے ہر چیز سے بے تکلف فائدہ اوٹھایا جا سکتا[2] ہے

---

[1] بخاری کتاب التفسیر باب قولہ ومن الناس من یتخذ من دون اللہ اندادا، [2] موطا امام مالک،

فقہار نے ایک اصول یہ قایم کیا ہی کہ حدود شرعیہ شبہات سے زائل ہوجاتی ہین مثلاً بیٹا اگر باپ کی کوئی چیز چرائے تو اس شبہہ کی بنا پر کہ وہ باپ کے مال مین اپنا حق سمجھتا تھا اوس کا ہاتھ نہین کاٹا جائیگا صحابہ کرام نے بعض موقعون پر اس اصول سے کام لیا،

ایک دفعہ ایک شخص نے حضرت عمرؓ کی خدمت مین استغاثہ کیا کہ میرے غلام نے میری بیوی کا آئینہ چرایا جس کی قیمت ساٹھ درہم تھی فرمایا کہ "تمہارا غلام تھا اور تمہاری ہی چیز چرائی اس پر ہاتھ نہین کاٹا جاسکتا[1]"

اصول فقہ مین سب سے اہم چیز قیاس ہی اور درحقیقت موجودہ فقہ کی تمامتر بنیاد قیاس ہی پر قایم ہے، تاہم حضرت ابوبکرؓ کے زمانے تک مسائل فقہ مین صرف قرآن، حدیث، اور اجماع سے کام لیا جاتا تھا لیکن حضرت عمرؓ کے عہد خلافت مین جب تمدن کی وسعت نے گوناگون مسایل پیدا کردیئے اور قرآن وحدیث کی تصریحات ان جزئیات کے لیئے کافی نہوئین تو قیاس کی ضرورت پیش آئی، چنانچہ حضرت عمرؓ نے قضارت کے متعلق حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کو جو فرمان لکھا اوس مین بہ تصریح قیاس سے کام لینے کی ہدایت کی،

| | |
|---|---|
| الفهم الفهم فيما يختلج في صدرك مما لم | جو مسائل تم کو قرآن وحدیث مین نہ ملین اور ان کی |
| يبلغك في الكتاب والسنة واعرف الامثال | نسبت تمھین خلجان ہو تو پہلے اونپر غور کرو پھر اون کے |

---

[1] موطا امام مالک،

والاشباہ ثم قس الامور عند ذالک — مشابہ واقعات کو جمع کرکے ان پر قیاس کرو،

فقہاء نے قیاس کے لیئے دو شرطین لگائی ہین، ایک یہ کہ حکم قرآن و حدیث مین منصوص نہ ہو، دوسرے یہ کہ مقیس و مقیس علیہ مین کوئی علت مشترک ہو، حضرت عمرؓ کے فرمان مین یہ دونو شرطین موجود ہین پہلی شرط کے متعلق صاف تصریح ہے، (مما لم یبلغک فی الکتاب والسنۃ) اور دوسری شرط ان الفاظ سے ظاہر ہوتی ہے (واعرف الامثال والاشباہ)

صحابہ کرام کے اختلافی مسائل کا منشا کیا تھا؟ | عہد نبوت کے بعد جب تمام صحابہ ممالک مفتوحہ مین پھیلے تو اون کے سامنے نہایت کثرت سے نیئے نیئے مسائل اور نیئے نیئے واقعات آئے، اسلیئے ان بزرگون کو جو کچھ حدیثین یاد تھین یا جو کچھ قرآن و حدیث سے مستنبط ہو سکتا تھا اونکے مطابق اونکا جواب دیا، لیکن جن مسائل کے متعلق اونکا خزانہ معلومات، احادیث و روایات سے خالی تھا، اون کے متعلق صحابہ کرام کے درمیان اختلافات کے مختلف اسباب پیدا ہوگئے مثلاً

(۱) ایک صحابی نے کسی مسئلہ کے متعلق رسول اللہ صلعم کا فیصلہ سنا تھا، لیکن دوسرے صحابی کو اس کے سننے کا اتفاق نہین ہوا تھا، اسلیئے اونھون نے اپنے اجتہاد سے کام لیا جس کی مختلف صورتین پیدا ہوگئین، ایک یہ کہ یہ اجتہاد بالکل حدیث کے مطابق واقع ہوا، مثلاً ایک عورت کا شوہر تعیین مہر کیئے بغیر مر گیا، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے اس کے متعلق استفتا کیا گیا تو اونھون نے کہا کہ اس کے متعلق مجھے

رسول اللہ صلعم کا فیصلہ معلوم نہین ہی، لوگون نے بہت اصرار کیا تو اوس کو مہر مثل اور میراث دلوایا، اور عدت گذارنے کا حکم دیا، معقل بن یسارؓ نے اس جواب کے بعد شہادت دی کہ رسول اللہ صلعم نے بھی ایک عورت کے متعلق اس صورت مین یہی فتوی دیا تھا، جس سے حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ نہایت مسرور ہوئے، دوسری صورت یہ کہ دو صحابیون مین اختلاف ہوا اس کے بعد ایک حدیث نکل آئی جس سے ایک صحابی کو اپنے اجتہاد سے رجوع کرنا پڑا، مثلاً حضرت ابوہریرہؓ کے نزدیک جو شخص رمضان مین صبح تک حالت جنابت مین رہے اوس کا روزہ صحیح نہین ہوسکتا، لیکن بعض ازواج مطہرات کے ذریعہ سے اون کو اس کے خلاف روایت مل گئی تو اونھون نے اس مذہب سے رجوع کیا، تیسری صورت یہ کہ حدیث تو ملی لیکن اونھون نے اپنی رائے سے رجوع نہین کیا، بلکہ خود حدیث کو ناقابل عمل قرار دیا،

مثلاً ایک بار حضرت فاطمہ بنت قیسؓ نے شہادت دی کہ اون کے شوہر نے اونکو تین طلاق دی، لیکن رسول اللہ صلعم نے نہ اوسے اون کو نفقہ دلوایا، اور نہ اوس کے مکان مین رہنے کی اجازت دی، لیکن حضرت عمرؓ نے اس شہادت کو قبول نہین کیا اور فرمایا کہ ایک عورت کے کہنے سے مین کتاب اللہ کو نہین چھوڑ سکتا، چوتھی صورت یہ کہ ایک صحابی کو سرے سے حدیث ہی نہین معلوم ہوئی، مثلاً حضرت عبداللہ ابن عمرؓ غسل کے وقت عورتون کو بال کھولنے کا حکم دیتے تھے، لیکن حضرت عائشہؓ کو یہ معلوم ہوا تو اونھون نے فرمایا کہ ابن عمر عورتون کو سر منڈوانے ہی کا حکم کیون نہین دیدیتے، مین خود رسول اللہ صلعم

کے ساتھ نہاتی تھی، اور مجھے اِس سے زیادہ کچھ نہین کرنا پڑتا تھا کہ تین بار سر پہ پانی ڈال لون،

(۲) یا مثلاً رسول اللہ صلعم نے کوئی کام کیا صحابہ کرام نے اوسکو دیکھا تو بعض نے اوس کو عبادت پر اور بعض نے اباحت پر محمول کیا، مثلاً زمانہ حج مین نزول تحصیب کے متعلق حضرت ابوہریرہؓ اور حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کا خیال ہی کہ وہ سنن حج مین سے ہی، اور حضرت عائیشہؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے نزدیک یہ محض ایک اتفاقی واقعہ تھا،

(۳) یا مثلاً رسول اللہ صلعم کے کسی فعل کو مختلف صحابہ نے دیکھا اور وہم وظن کی بناپر سب نے اوس کی مختلف حیثیتین قایم کرلین مثلاً حجۃ الوداع کے متعلق صحابہ نے مختلف رائین قایم کی ہین، بعض کے نزدیک آپ متمتع تھے، بعض کے نزدیک قارن تھے اور بعض کے نزدیک مفرد تھے، چنانچہ جس طرح یہ وہم پیدا ہوا حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے اوس کی تشریح کی ہی،

(۴) سہو ونسیان کی بناپر بھی بعض اختلافات پیدا ہوئے، مثلاً حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کا خیال تھا کہ رسول اللہ صلعم نے رجب مین عمرہ کیا تھا لیکن حضرت عائیشہؓ نے اسکو سہو ونسیان کا نتیجہ قرار دیا،

(۵) بعض اختلافات روایت کے تمام جزئیات کے محفوظ نہ رکھنے سے پیدا ہوئے. مثلاً حضرت عبداللہ ابن عمرؓ یا خود حضرت عمرؓ نے یہ روایت کی کہ "میّت پر اوس کے

اہل وعیال کے رونے سے عذاب ہوتا ہے" حضرت عائشہؓ نے اس روایت کو سنا تو فرمایا کہ اونھون نے حدیث کو صحیح طور پر یاد نہین رکھا، واقعہ یہ ہے کہ ایک یہودیہ مرگئی تھی اور اوس کے اہل وعیال اوس پر نوحہ کررہے تھے، رسول اللہ صلعم کا گذر ہوا تو فرمایا کہ یہ لوگ اوس پر رورہے ہین، اور اوس پر قبر مین عذاب ہورہا ہے، لیکن حضرت عمرؓ نے غلطی سے رونے کو عذاب کی علت قرار دیا اور اس کی بنا پر ہر میت کے لیئے اس حکم کو عام کردیا، حالانکہ یہ دو الگ الگ واقعے تھے اور ان مین باہم علت ومعلول کا تعلق نہ تھا،

(۶) اختلاف کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ صحابہ مین کسی حکم کی علت مین اختلاف پیدا ہوا، اس لیئے اوسکے نتائج بھی مختلف صورتون مین ظاہر ہوئے، مثلاً احادیث مین جنازے کے لیئے کھڑے ہوجانے کا حکم آیا ہے جس کے مختلف اسباب بتائے جاتے ہین، بعض صحابہ کے نزدیک اس کی علت تعظیم ملائکہ ہے، اور اس صورت مین مسلمان اور کافر دونون کے جنازے کے لیئے کھڑا ہوجانا چاہیئے، کیونکہ فرشتے دونون کے ساتھ ہوتے ہین، بعض کے نزدیک خوف موت اس کا سبب ہے، اور اس صورت مین بھی یہ حکم کافر اور مومن دونون کیلیئے عام ہے، لیکن ایک روایت مین ہے کہ رسول اللہ صلعم کے سامنے سے ایک یہودی کا جنازہ گذرا، تو آپ نے یہ پسند نہین کیا کہ وہ آپ کے سر کے اوپر سے گذر جائے اسلیئے کھڑے ہوگئے، اور اس صورت مین یہ حکم صرف کافر کے لیئے مخصوص ہے،

(۷) اختلاف کا ایک سبب الجمع بین المختلفین ہے، یعنی یہ کہ ایک چیز کے متعلق رسول اللہ صلعم کے دو متضاد حکم موجود ہین، صحابہ کرام نے ان دونون مین تطبیق دی تو باہم اختلاف

پیدا ہو گیا، مثلاً رسول اللہ صلعم نے پہلے غزوۂ خیبر میں متعہ کی اجازت دی، پھر غزوہ اوطاس میں اس کا حکم دیا، اس کے بعد اس کی ممانعت کر دی، آپ کے اس طرز عمل کے متعلق حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا خیال ہے کہ متعہ کا اصل حکم اب تک باقی ہے، اجازت اور ممانعت دونوں ضرورت کی بنا پر تھیں، اور بوقت ضرورت ان دونوں پر عمل کیا جا سکتا ہے، لیکن عام صحابہ کا فتویٰ یہ ہے کہ متعہ کی اجازت محض ضرورۃً تھی، لیکن ممانعت نے اس کو ہمیشہ کے لئے منسوخ کر دیا،[1]



[1] یہ پوری بحث حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۱۳ اور ۱۱۴ سے ماخوذ ہے،

# علم اسرار الدین

صحابہ کرام کا زمانہ اگرچہ عقلی ترقی کا زمانہ نہ تھا تاہم وہ اتنا جانتے تھے کہ شریعت کے احکام و اوامر مصالح عقلی پر مبنی ہیں، اِس بنا پر اون کو جب کوئی بات خلاف عقل نظر آتی تھی تو اوس کے متعلق فوراً رسول اللہ صلعم سے استفسار کر کے اپنی تشفی کر لیتے تھے ایک بار آپ نے ارشاد فرمایا کہ "بی بی کے ساتھ مباشرت کرنا ثواب کا کام ہے"، اِس پر صحابہ نے تعجب سے پوچھا کہ اس مین کون سی ثواب کی بات ہے؟ ارشاد ہوا کہ "اگر کوئی شخص کسی دوسری عورت سے ملوث ہوتا تو کیا گنہگار نہ ہوتا؟"[1]

ایک بار آپ نے فرمایا کہ "جب دو مسلمان باہم لڑتے ہین، تو قاتل و مقتول دونون جہنمی ہوتے ہین"، اس پر ایک صحابی نے پوچھا کہ یا رسول اللہ قاتل کا جہنمی ہونا تو ظاہر ہے لیکن مقتول کیون جہنمی ہوگا؟ ارشاد ہوا کہ "وہ اپنے بھائی کے قتل کا آرزومند تھا"،[2]

قرآن مجید مین قصر نماز کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی ہے،

لیس علیکم جناح ان تقصروا من الصلوٰۃ ان خفتم ان یفتنکم الذین کفروا ــــ اگر تم کفار کی فتنہ انگیزی کے خوف سے قصر نماز

---

[1] ابوداود کتاب الصلوٰۃ باب صلوٰۃ الضحیٰ، [2] بخاری کتاب الایمان باب المعاصی من امر الجاہلیۃ،

الصلوٰۃ ان یفتنکم الذین کفروا، کرو تو کوئی ہرج کی بات نہین،

لیکن ظاہر ہے کہ یہ رخصت مشروط بہ فتنہ ہے، ہر سفر پر اس آیت کا انطباق نہین ہوسکتا چنانچہ عرب مین امن وامان کے قائم ہونے پر بھی یہ حکم باقی رہا تو حضرت عمرؓ کو اس پر استعجاب ہوا اور اونھون نے آپ سے اسکی وجہ دریافت فرمائی، ارشاد ہوا کہ "یہ خدا کا صدقہ ہے اور اوس کے صدقے کو قبول کرو"[1]

صحابہ کرام کے انہی استفسارات وسوالات نے درحقیقت علم اسرار الدین کی بنیاد ڈالی اور اخیر زمانے مین امام غزالی، خطابی اور ابن عبد السلام وغیرہ اور سب سے اخیر مین شاہ ولی اللہ صاحب نے اس پر ایک عظیم الشان عمارت قایم کردی چنانچہ خود شاہ صاحب لکھتے ہین،

| | |
|---|---|
| بعد ما مہد النبی صلعم اصولہ وفرع | رسول اللہ صلعم نے اس فن کے اصول وفروع |
| فروعہ واقتفی اثرہ فقہاء الصحابۃ | مرتب کیئے اور فقہا رصحابہ مثلاً امیر المومنین عمرؓ |
| کامیر المومنین عمر وعلی و | علیؓ، زید بن ثابتؓ، ابن عباسؓ اور عائشہؓ نے |
| کزید وابن عباس وعائشۃ وغیرھم | اوس کا اتباع کیا، اوس سے بحث کی، اور اوس کے |
| بحثوا عنہ وابرزوا وجوھا منہ | وجوہ بیان کیئے، |

شاہ صاحب نے بالتخصیص جن صحابہ کا نام لیا ہے اونھون نے احکام شرعیہ کے جو علل واسباب بیان کیئے ہین وہ کتب احادیث مین بتفصیل مذکور ہین، مثلاً آپ

[1] ابو داود کتاب الصلوٰۃ باب صلوٰۃ المسافر، [2] حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر صفحہ ۲،

الفاظ فرمائے،

کان لا یعاضل بین الکلام ولا یتبع حوشیہ ولا یمدح الرجل الا بما فیہ[1]،

وہ نامانوس الفاظ کی تلاش مین نہین رہتا، اوسکے کلام مین پیچیدگی نہین ہوتی، اور جب کسی کی مدح کرتا ہی تو اونھی اوصاف کا ذکر کرتا ہی جو واقعی اوس مین ہوستے ہین،

اور ناقدین فن نے بھی زہیر کی جو خصوصیتین بتائی ہین وہ یہی ہین،

زہیر کے بعد وہ نابغہ کے معترف تھے اور اوس کے اکثر اشعار اون کو یاد تھے، امام شعبی کا بیان ہی کہ ایک دفعہ لوگون سے مخاطب ہوکر کہا کہ سب سے بڑا شاعر کون ہی؟ لوگون نے کہا آپ سے زیادہ کون جانتا ہی، فرمایا یہ شعر کس کا ہے؟

اتیتک عاریا خلقا ثیابی — علی خوف تظن بی الظنون

لوگون نے کہا نابغہ کا، پھر پوچھا یہ شعر کس کا ہے؟

حلفت فلم اترک لنفسک ریبۃً — ولیس وراء اللہ للمرء مذھب

لوگون نے کہا نابغہ کا، فرمایا یہ شخص اشعر العرب ہی[2]

بااینہمہ وہ امرؤ القیس کی اوستادی اور ایجاد مضامین کے منکر نہ تھے، ایک دفعہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے شعرا کی نسبت اون کی رائے پوچھی، تو امرؤ القیس کی نسبت یہ الفاظ فرمائے،

[1] کتاب العمدہ باب المشاہیر من الشعراء جلد ۱ صفحہ ۶۲، [2] آغانی تذکرہ نابغہ جلد ۱ صفحہ ۱۵۵ جن اشعار کے متعلق حضرت عمرؓ نے سوال کیا ہی آغانی مین اون کی تعداد زیادہ ہے،

سابقهم خسف لهم عين الشعر فافتقر — وہ سب سے آگے ہے اسی نے شعر کے چشمے سے پانی نکالا

عن معان عور اصح بصرا[1] — اسی نے اندھے مضامین کو بینا کیا،

حضرت عمرؓ کے ذوق سخن کا یہ حال تھا کہ اچھا شعر سنتے تھے تو بار بار مزے لے لیکر پڑھتے تھے ایک دفعہ زہیر کے اشعار سن رہے تھے، یہ شعر آیا،

وان الحق مقطعہ ثلاث — یمین او نفار او جلاء

تو حسن تقسیم پر بہت محظوظ ہوئے اور دیر تک بار بار اس شعر کو پڑھا کئے، ایک اور دفعہ عبدۃ ابن الطیب کا لامیہ قصیدہ سن رہے تھے، اس شعر کو سنکر،

والمرء ساع لامر لیس یدرکہ — والعیش شح واشفاق وتامیل

پھڑک اٹھے اور دوسرا مصرع بار بار پڑھتے رہے، اسی طرح ابو قیس بن الاصلت کا قصیدہ سنا تو بعض اشعار کو دیر تک دہرایا کئے،[2]

حضرت ابوبکر صدیق اگرچہ زہد مجسم تھے تاہم شعر و سخن کے بڑے ادا شناس تھے اور خود شعر کہتے تھے، چنانچہ ایک غزوہ میں ایک مستقل قصیدہ لکھا ہے جس کے چند شعر یہ ہیں،

امن طیف سلمی بالبطاح الدمائث — ارقت او امر فی العشیرۃ حادث

تم وادی میں سلمی کے خیال سے — جاگتے رہے، یا کوئی واقعہ قبیلہ میں پیش آیا

تری من لوی فرقۃ لا تصدھا — عن الکفر تذکیر ولا بعث باعث

تم قبیلہ لوی کے ایک گروہ کو دیکھتے ہو — کہ اسکو کفر سے نہ وعظ و پند روک سکتی، نہ نبوت و بعثت

---

[1] کتاب العمدہ جلد ا صفحہ ۵۹ باب المشاہیر من الشعراء، [2] کتاب البیان والتبیین مطبوعہ مصر صفحہ ۹۸،

رسول اتاهم صادق فکذبوا ۔ علیہ وقالوا لست فینا بماکث

اون کے پاس ایک سچا پیغمبر آیا جس کو ۔ ان لوگون نے جھٹلایا، اور کہا کہ تم ہم مین ٹھہرنے والے نہین ہو

اذا ما دعوناھم الی الحق ادبروا ۔ وھرواھربیدالمجرات اللواھث

جب ہم نے اون کو دعوتِ حق دی ۔ تو ان لوگون نے پشت پھیر لی اور کتے کی طرح ہانپنے لگے

**حضرت عثمانؓ کے اخلاقی اشعار کا نمونہ یہ ہے،**

غنی النفس یغنی النفس حتی یکفھا ۔ وان عضھا حتی یضربھا الفقر

نفس کی بے نیازی نفس کو بے نیاز کر دیتی ہے ۔ گو اوس کو احتیاج کاٹ ہی کیون نہ کھائے

وما عسرۃ فاصبرلہا ان لقیتھا ۔ بکائنۃ الا سیتبعھا یسر

اگر تنگ دستی پر صبر کروگے ۔ تو فراخ دستی لازمی طور پر حاصل ہوگی

**حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے غزوۂ صفین کے متعلق نہایت پرجوش اشعار کہے ہین**

**چنانچہ اس غزوہ مین قبیلہ ہمدان کی اعانت کا ذکر ان اشعار مین کیا ہے،**

ولما رایت الخیل ترجم بالقنی ۔ نواحرھا حمر النحور دوامی

اور جب مینے اون گھوڑون کو دیکھا ۔ جن کے سینے سرخ اور خون آلود تھے

واعرض نقع فی السماء کانہ ۔ عجاجۃ دجن ملبس بقتام

اور آسمان کی فضاء ۔ نہایت تاریک اور سیاہ گرد وغبار سے بھرگئی

ونادی ابن ھند فی الکلاع وحمیر ۔ وکندۃ فی لخم وحی جذام

اور ابن ہند نے قبیلہ کلاع، حمیر ۔ کندہ، لخم اور جذام کو پکارا

| | |
|---|---|
| یممت همدان الذین هم هم | اذا ناب دهر جنتی وسهامی |
| تو میں نے همدان کی طرف رخ کیا | جو حوادثات میں میرے سپر اور میرے تیر ہیں |
| فجاوبنی من خیل همدان عصبة | فوارس من همدان غیر لئام |
| تو همدان کے ایک گروہ نے | میری صدا پر لبیک کہا، جو نہایت شریف سوار تھے |
| فخاضوا لظاها واستطاروا شرارها | وکانوا لدی الهیجا کشرب مدام |
| وہ لوگ لڑائی کے شعلوں میں گھس گئے | اور اوسکی چنگاریونکو بکھیر دیا اور جنگ میں شراب پینیکی طرح مزہ لے آئے |
| فلو کنت بوابا علی باب جنة | لقلت لهمدان ادخلوا بسلام |
| تو اگر میں جنت کا دربان ہوتا | تو همدان سے کہتا کہ اطمینان کیساتھ بہشت میں داخل ہو جاؤ |

خلفاء کے علاوہ اور جتنے صحابہ تھے سب کے سب شعر و سخن کا ذوق رکھتے تھے، چنانچہ زمانہ حال کے ایک مصنف نے جمہرۃ العرب کے حوالے سے لکھا ہے،

| | |
|---|---|
| ولم یبق من الصحابة من لم یقل الشعر او یتمثل به[1] | کوئی صحابی ایسا نہ تھا جس نے کوئی نہ کوئی شعر نہ کہا ہو یا نہ پڑھا ہو، |

اور کتاب العمدہ میں خود خاندان رسالت کے متعلق تصریح کی ہے،

| | |
|---|---|
| ولیس من بنی عبد المطلب رجالاً ونساء من لم یقل الشعر حاشی النبی صلی الله علیه وسلم[2] | بنو عبد المطلب کے مردوں اور عورتوں میں رسول اللہ صلعم کے سوا کوئی ایسا نہ تھا جس نے شعر نہ کہا ہو، |

اور اس کے بعد حضرت حمزہؓ، حضرت عباسؓ، حضرت عبد اللہ بن عباسؓ، حضرت

---

[1] جمہرۃ العرب صفحہ ۱۶، بحوالہ آداب اللغۃ العربیہ لجرجی زیدان، [2] کتاب مذکور جلد ا صفحہ ۱۵،

جعفر بن ابی طالبؓ، حضرت ابوسفیانؓ، حضرت فاطمہؓ وغیرہ کے متعدد اشعار نقل کئے ہین،
لیکن تمام صحابہ مین شاعرانہ حیثیت سے چار بزرگ یعنی حضرت حسان بن ثابتؓ
حضرت کعب بن مالکؓ، حضرت عبداللہ بن رواحہؓ اور حضرت کعب بن زہیرؓ خصوصیت
کے ساتھ ممتاز ہین، ان چارون بزرگون مین حضرت حسانؓ[1] بن ثابتؓ مخضرمی شاعر ہین
یعنی اونھون نے جاہلیت اور اسلام دونون مین شعر کہے ہین، اور دونون زمانون مین
داد سخن وہی ہی، زمانہ جاہلیت مین وہ بہترین شاعر تسلیم کئے جاتے تھے، اور ملوک غسان
سے جو اون کے ممدوح تھے گران قیمت صلے پاتے تھے، ان سلاطین کی مدح مین اونھون نے
جو قصائد لکھے ہین، اون مین عرب کے مشہور شاعر حطیہ نے اس شعر کو بہترین مدحیہ شعر
تسلیم کیا ہے،

| | |
|---|---|
| یغشون حتی ما تھر کلابھم | لا یسئلون عن السواد المقبل |

عبدالملک ابن مروان کا قول ہی،

| | |
|---|---|
| ان امدح بیت قالتہ العرب | اہل عرب نے جو بہترین مدحیہ اشعار کہے ہین اونمین |
| بیت حسان ھذا | حسانؓ کا یہ شعر سب سے بہتر ہے، |

ابوعبیدہ کا قول ہی کہ شہری باشندون مین اہل عرب کے نزدیک سب سے بڑے شاعر
یثرب کے لوگ تھے، اس کے بعد قبیلہ عبدالقیس، پھر قبیلہ ثقیف کے لوگ بڑے شاعر تسلیم کئے
جاتے تھے، لیکن ان سب مین حضرت حسان بن ثابتؓ سب سے بڑے شاعر تھے، زمانہ اسلام مین

[1] حضرت حسانؓ کے یہ حالات استیعاب اور طبقات الشعراء لابن قتیبہ سے ماخوذ ہین،

وہ خاص رسول اللہ صلعم کے شاعر تھے، اور یہ اونکا سب سے بڑا امتیازی وصف خیال کیاجاتا تھا، ابوعبیدہ کا قول ہو کہ حسان کو تمام شعرا پر جو ترجیح حاصل ہو اوس کے تین سبب ہین، ایک یہ کہ وہ زمانہ جاہلیت مین انصار کے شاعر تھے، پھر رسول اللہ صلعم کے شاعر ہوئے، اسکے بعد زمانہ اسلام مین تمام یمن کے شاعر تسلیم کیے گئے، لیکن ان مین اون کا اصلی شرف یہ ہو کہ اون کو خود رسول اللہ صلعم نے اپنا شاعر منتخب فرمایا، چنانچہ مشرکین قریش مین عبداللہ بن الزبعری، ابوسفیان بن حارث، عمرو بن العاص، اور ضرار ابن خطاب نے آپ کی ہجو گوئی شروع کی، تو آپ نے فرمایا

| | |
|---|---|
| مایمنع القوم الذین نصروا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بسلاحھم ان ینصروہ بالسنتھم | جس قوم نے رسول اللہ صلعم کی مدد ہتھیار سے کی وہ اپنی زبان سے کیون آپ کی مدد نہین کرتی؟ |

یہ سنکر حضرت حسان ابن ثابتؓ نے کہا اس کام کے لیے مین تیار ہون، اسکے بعد آپ کی طرف سے کفار کی شاعرانہ مدافعت اونکا عام مشغلہ ہوگیا، اور بارگاہ نبوی مین اون کی اس خدمت کو اس قدر حسن قبول حاصل ہوا کہ آپ نے ایک موقع پر فرمایا،

| | |
|---|---|
| اھجھم وروح القدس معک | کفار کی ہجو کہو روح القدس تمھارے ساتھ ہی، |

ایک بار یہ دعا دی،

| | |
|---|---|
| اللھم ایدہ بروح القدس | خداوندا روح القدس کے ذریعہ سے اونکی تائید کر، |

ایک دفعہ اون کی ہجوون کی ان الفاظ مین داد دی،

| | |
|---|---|
| ان قولہ فیھم اشد من وقع النبل | کفار کے دلون مین اون کے اشعار تیر سے زیادہ اثر کرتے ہین |

آپ نے مسجد نبوی مین اون کے لئے ایک منبر بھی بنوا دیا تھا جس پر بیٹھکر وہ ان ہجویہ اشعار کو سناتے تھے،

حضرت کعب بن مالکؓ بھی مخضرمی شاعر ہین، یعنی وہ زمانہ جاہلیت مین بھی مشہور شاعر تھے، اور اسلام مین بھی رسول اللہ صلعم کے مخصوص شاعر ہونے کی حیثیت سے صاحب امتیاز ہوئے، چنانچہ استیعاب مین ہی،

| | |
|---|---|
| وانتدب لهجو المشركين ثلاثة من الانصار | مشرکین کی ہجو گوئی کی خدمت انصار کے تین شخصون نے |
| حسان بن ثابت وكعب بن مالك و | قبول کی، یعنی حسان بن ثابتؓ، کعب ابن مالکؓ |
| عبد الله بن رواحه، | اور عبد اللہ بن رواحہؓ نے، |

لیکن ان تینون بزرگون کی ہجوگوئی کا موضوع مختلف تھا، حضرت حسان بن ثابتؓ مشرکین کے نسب پر حملہ کرتے تھے، حضرت عبد اللہ بن رواحہؓ اون پر کفر کا الزام لگاتے تھے، اور حضرت کعب ابن مالکؓ اون کو لڑائی کی دھمکیان دے دے کر ڈراتے رہتے تھے، چنانچہ ایک روایت مین ہی کہ قبیلہ دوس نے اون کے ان اشعار سے خوف زدہ ہوکر اسلام قبول کیا،

| | |
|---|---|
| قضينا من تهامة كل وتر | وخيبر ثم اغمدنا السيوفا |
| ہم نے تہامہ اور خیبر سے | انتقام لے کر تلوار میان مین کرلی |
| نخيرها ولو نطقت لقالت | قواطعهن دوسا او ثقيفا |
| اب ہمنے اپنی تلوارون کو قبائل کے انتخاب کا حق دیدیا ہے | اگر وہ بولتین تو دوس اور ثقیف کا نام لیتین |

---

سلہ استیعاب و آغانی تذکرہ حضرت کعب بن مالکؓ،

خود جناب رسول اللہ صلعم اون کے اشعار کو نہایت شوق سے سنتے تھے اور داد دیتے تھے ایک بار آپ اون کے مکان پر تشریف لے گئے، تو اونھون نے گھر سے نکل کر اشعار سنائے، آپ نے اون کو سنکر فرمایا "اور" اونھون نے پھر اشعار پڑھے آپ نے دوبارہ فرمایا "اور" اسی طرح اون سے تین بار فرمایش کر کے اشعار سنے، اور اخیر مین فرمایا،

لھذا اشد علیھم من وقع النبل، کفار پر انکی زد تیر سے بھی زیادہ سخت ہے،

حضرت عبد اللہ بن رواحہؓ نہایت بدیہہ گو شاعر تھے، چنانچہ ایک موقع پر جناب رسول اللہ صلعم نے مناسب حال اشعار کہنے کی فرمائش کی تو اونھون نے اوسی وقت اوٹھکر برجستہ یہ اشعار سنائے،

| | |
|---|---|
| انی تفرست فیک الخیر اعرفہ | واللہ یعلم ان ما خاننی البصر |
| مینے آپ کی ذات مین نیکی کو دیکھا | اور خدا کی قسم میری آنکھون نے اسمین کا نہین کھایا |
| انت النبی ومن یحرم شفاعتہ | یوم الحساب لقد ازری بہ القدر |
| آپ پیغمبر ہین اور جو شخص | قیامت کے دن آپ کی شفاعت سے محروم ہیگا وہ بد قسمت ہے، |

بخاری مین بھی اون کے متعدد رجز اور متعدد نعتیہ اشعار موجود ہین، لیکن اونکی شاعری کا اصلی موضوع کفار کی ہجو گوئی تھا، اور اس کی ابتدا اس طرح ہوئی کہ غزوہ احزاب سے واپس آنے کے بعد رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ آج سے کفار تم سے لڑائی نہ کرین گے بلکہ تمھاری ہجو کہینگے، تو مسلمانون کی عزت کو تم مین کون محفوظ رکھے گا؟ حضرت عبد اللہ

[1] استیعاب تذکرہ حضرت عبد اللہ بن رواحہؓ و تذکرہ حضرت حسان بن ثابتؓ و اغانی تذکرہ حضرت کعب ابن مالکؓ،

ابن رواحہؓ یہ سنکر اوٹھے، اور فرمایا کہ "مین" اس کے بعد سے اونکا یہ مخصوص مشغلہ ہو گیا، چنانچہ وہ ہمیشہ کفار کی ہجو کہتے تھے، اور اون پر صرف کفر کا الزام لگاتے تھے، لیکن اون کے رفقار یعنی حضرت حسان بن ثابتؓ اور حضرت کعب بن مالکؓ اون کے نسب پر حملہ کرتے تھے اور جنگ کی دھمکی دیتے تھے، جب تک کفر اور زمانہ جاہلیت کا نشہ سر مین تھا کفار پر انہی دونون بزرگون کی ہجو ین اثر کرتی تھین، لیکن جب یہ نشہ اوتر گیا تو حضرت عبد اللہ ابن رواحہؓ کے اشعار کفار پر ان سے زیادہ اثر کرنے لگے،

حضرت کعب ابن زہیرؓ بھی مخضرمی شاعر ہین اور اونکا شمار عرب کے بہترین شعرا مین ہے، عرب مین اسلام کا چرچا پھیلا تو وہ اور اون کے بھائی بجیر رسول اللہ صلعم کی خدمت مین حاضر ہونے کے لئے روانہ ہوئے، چنانچہ ایک مقام پر پہونچکر حضرت کعبؓ ٹھہر گئے، اور بجیر نے آپ کی خدمت مین حاضر ہو کر اسلام قبول کیا، حضرت کعبؓ کو اون کے اسلام لانے کا حال معلوم ہوا تو یہ اشعار کہے،

| | |
|---|---|
| الا ابلغا عنی بجیرا رسالۃ | علی ای شیء ویب غیرک دلکا |
| میری طرف سے بجیر کو پیغام پہونچا دو | کہ کس چیز کی طرف تمھارے غیر نے تمھاری رہنمائی کی |
| علی خلق لم تلف اما و لا ابا | علیہ و لم تدرک علیہ اخا لکا |
| اوس خلق کی طرف جس پر نہ تمھاری مان تھی | نہ تمھارا باپ اور نہ تمھارا بھائی |
| سقاک ابو بکر بکاس رویۃ | فانھلک المامون منھا و علکا |
| ابو بکرؓ نے تم کو چھلکتے ہوئے پیالے | بار بار پلائے |

لیکن اس کے بعد خود مسلمان ہوگئے اور ایک قصیدہ کہکر آپ کی خدمت مین حاضر ہوئے اس وقت آپ مسجد نبوی مین تشریف فرما تھے اور ارد گرد صحابہ کی صفین تھین، حضرت کعبؓ صفون کو چیرتے ہوئے آپ کے پاس پہونچے اور اپنا مشہور قصیدہ بانت سعاد پڑھنا شروع کیا، جب ان اشعار تک پہونچے،

ان الرسول لسیف یستضاء بہ      مھند من سیوف اللہ مسلول

رسول اللہ دست خدا کی کھنچی ہوئی      ایک ہندی تلوار ہین جس سے روشنی حاصل کیجاتی ہے

فی فتیۃ من قریش قال قائلھم      ببطن مکۃ لما اسلموا زولوا

قریش کے نوجوانون مین سے ایک نے      مکہ مین اسلام لانے کے بعد کہا ہجرت کرجاؤ

تو آپ نے صحابہ کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا کعب کے ان اشعار کو سنو،

آپ نے اس قصیدے کے صلے مین اون کو خود اپنی چادر عطا فرمائی، جس کو امیر معاویہ نے خرید لیا اور اون کے بعد تمام خلفا عیدین مین وہی چادر اوڑھکر نکلتے تھے،[1]

لیکن اس شاعرانہ ذوق کے ساتھ صحابہ کرام نے اپنے اصلی منصب کو فراموش نہین کیا، اسلیئے ادبی حیثیت کے ساتھ زیادہ تر اخلاقی حیثیت سے اشعار عرب کی ترویج و اشاعت کی، چنانچہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ کو یہ فرمان بھیجا،

مرمن قبلک بتعلم الشعر فانہ یدل علی معالی      لوگون کو اشعار یاد کرنے کا حکم دو، کیونکہ وہ اخلاق کی

الاخلاق وصواب الرای ومعرفۃ الانساب[2]      بلند باتون صحیح رائے اور انساب کی طرف راستہ دکھاتے ہین

---

[1] آغانی و استیعاب و اصابہ تذکرہ حضرت کعب ابن زہیرؓ [2] کتاب العمدہ جلد اصفحہ ۱۰،

تمام اضلاع مین جو حکم بھیجا اوس کے الفاظ یہ تھے،

| | |
|---|---|
| علموا اولادکم العوم والفروسیۃ ورووھم | اپنی اولاد کو تیرنا، اور شہسواری سکھاؤ اور ضرب المثلین |
| ما سار من المثل وحسن من الشعر[1] | اور عمدہ اشعار یاد کراؤ، |

بعض روایتون مین یہ الفاظ ہین،

| | |
|---|---|
| رووھم من الشعر اعفہ | اون سے پاکیزہ اشعار کی روایت کرواؤ، |

حضرت امیر معاویہؓ شعر کو ایک بہترین اخلاقی طاقت سمجھتے تھے، اور اسی بنا پر لوگون کو اوس کے یاد کرنے کی ترغیب دیتے تھے، چنانچہ ایک بار فرمایا،

| | |
|---|---|
| یجب علی الرجل تادیب ولدہ والشعر | آدمی پر اپنی اولاد کی تادیب فرض ہے، اور ادب کا |
| اعلی مراتب الادب، | بلند ترین مرتبہ شعر ہے، |

ایک بار اپنے ذاتی تجربہ کی بنا پر لوگون کو ہدایت کی،

| | |
|---|---|
| اجعلوا الشعر اکبر ھمکم واکثر دابکم فلقد رایتنی | شعر کو اپنا سب سے بڑا مطمح نظر بنالو، اور اوسکے عادی |
| لیلۃ الھریر بصفین وانا ارید الھرب لشدۃ البلوی | ہو جاؤ، کیونکہ جنگ صفین مین لیلۃ الہریر کو مینے بھاگنا چاہا |
| فما حملنی علی الاقامۃ الا ابیات عمرو بن الاطنابۃ[2] | تو مجھکو عمرو بن الاطنابہ کے اشعار نے ثابت قدم رکھا، |

صحابہ کرام نے شعر و شاعری کے وہ تمام عیوب بھی مٹا دیئے جو بد اخلاقی کی طرف منجر ہوتے تھے، مثلاً صحابہ کرام کے زمانے تک تمام عرب مین یہ طریقہ جاری تھا کہ شعراء علانیہ شریف عورتون کا نام اشعار مین لاتے تھے اور اون سے اپنا عشق جتاتے تھے

[1] کتاب البیان والتبیین مطبوعۂ مصر جلد ا صفحہ ۲۱۳، [2] کتاب العمدہ جلد ا صفحہ ۱۰،

لیکن حضرت عمرؓ نے اس طریقہ کو بالکل مٹا دیا اور اسکی سخت سزا مقرر کی، اسی طرح ہجو گوئی کو بھی ایک جرم قرار دیا اور حطیہ کو جو مشہور ہجو گو تھا، اس جرم مین قید کر دیا لیکن ان تمام باتون کے ساتھ اہل ادب نے یہ تسلیم کیا ہو کہ زمانۂ اسلام مین شاعری دفعتہ اپنے اوج کمال سے گر گئی، اور صحابہ کرام نے اوس کو بحیثیت فن کے کسی قسم کی ترقی نہین دی، بس کا سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ عرب مین فخر و غرور، جنگجوئی، انتقام اور عشق و ہوس وغیرہ شاعری کا اصلی عنصر تھے اور اسلام نے ان تمام اخلاقی برائیون کو مٹا کر صحابہ کرام کو خیر مجسم بنا دیا تھا، اسلئے اون کی ذات مین خیر و شر کے یہ دونون متضاد عناصر جمع نہو سکے چنانچہ اصمعی نے صاف صاف کہدیا،

| | |
|---|---|
| الشعر نکد بابہ الشر فاذا دخل في الخير ضعف هذا حسان بن ثابت فحل من فحول الجاهلية فلما جاء الاسلام سقط شعره[1] | شعر کو نیکی سے کوئی تعلق نہین، اوس کا دروازہ برائی ہو جب وہ نیکی کے دروازے مین داخل ہوتا ہے تو کمزور ہو جاتا ہو، مثلاً حسان بن ثابت کا شمار جاہلیت کے اکابر شعرا مین تھا لیکن جب اسلام آیا تو اونکے اشعار پست ہو گئے، |



[1] طبقات الشعرا لابن قتیبہ تذکرہ حسان بن ثابتؓ،

# خطابت

اور

# زور تقریر

اہل عرب مین ابتدا ہی سے خطابت اور تقریر کا ملکہ موجود تھا، اور خود زمانہ جاہلیت مین بڑے بڑے خطبار گذر چکے تھے، لیکن اس قوت سے جو کام لیے جا سکتے تھے زمانہ جاہلیت مین اُنکا دائرہ محدود تھا، اسلیئے اس زمانے مین خطابت اور زور تقریر کو وہ اقتدار واثر حاصل نہ ہو سکا، جو شعر و شاعری کو حاصل تھا، لیکن زمانۂ اسلام مین یہ حالت بدل گئی، اور سیاسی واقعات، اور غزوات، وفتوحات نے عرب کی پرجوش طبیعتون کے لیے بہت سے نئے میدان کھول دئیے، جن مین اون کو زبان آوری کے جوہر دکھانے کا موقع ملا، اس بنا پر اسلام کے بعد اگرچہ عربی شاعری مین زمانہ جاہلیت کا زور باقی نہ رہا تاہم اوس کی طاقت خطابت اور تقریر کی طرف منتقل ہو گئی، اور صحابہ کرام کی حقیقی زندگی کے پہلے ہی دن سے اس کے کامیاب نتائج ظاہر ہونے لگے، چنانچہ رسول اللہ صلعم کی وفات کے بعد صحابہ کرام مین جو خطرناک اضطرابی حالت پیدا ہو گئی، اوس کے

مٹانے کے لیئے حضرت ابوبکرؓ نے جو خطبہ دیا وہ صرف چند فقرون پر مشتمل تھا،

| | |
|---|---|
| الامن کان یعبد محمدا فان محمدا | ہان! جو لوگ پرستاران محمدؐ تھے، اون کو معلوم ہوجانا |
| صلعم قد مات ومن کان یعبد اللہ | چاہیئے کہ محمدؐ وفات پاچکے، لیکن جو لوگ پرستاران |
| فان اللہ حی لایموت انک میت | خدا ہین اونکو معلوم ہوجانا چاہیئے کہ خدا زندہ ہے |
| وانہم میتون وما محمد الا رسول | مرانہین۔ خدا اپنے پیغبر سے خود کہتا ہے، تو مریگا |
| قد خلت من قبلہ الرسل افائن | اور تمام لوگ مرین گے، محمدؐ تو صرف ایک پیغبر تھے انکے |
| مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم | پہلے بھی اور پیغبر گذر چکے ہین تو کیا اگر وہ مرگئے، یا شہید |
| من ینقلب علی عقبیہ فلن | ہوگئے تو تم لوگ پھر جعبت قہقری کرجاوگے، یقین کرو کہ جو |
| یضر اللہ شیئا وسیجزی اللہ | لوگ مرتد ہوجائینگے وہ خدا کو کچھ نقصان نہ پہونچا ئینگے، اور |
| الشاکرین، | خدا شکر کرنیوالون کو جلد جزائے خیر دیگا، |

لیکن انھین چند فقرون کا یہ اثر ہوا کہ روتے روتے لوگون کی ہچکیان بندہ گئین اور لوگ نکلے تو اس آیت کو پڑھتے ہوئے نکلے، اس کے بعد جب خلافت کے لیئے انصار ومہاجرین کے دو جتھے قایم ہوگئے اور انصار نے علانیہ کہا،

| | |
|---|---|
| منا امیر ومنکم امیر، | ایک امیر ہم مین سے ہو اور ایک تم مین سے، |

تو اون کی طرف سے حضرت سعد بن عبادہؓ نے ایک پر زور تقریر کی جس کے چند فقرے یہ ہین،

| | |
|---|---|
| اما بعد فنحن انصار اللہ وکتیبۃ | ہم خدا کے انصار اور اسلام کی فوج ہین اور تم |

الا سلام و انتم معاشر المهاجرين رهط — گروہ مہاجرین ہمارے یہاں نیاز مندانہ

وقد دفت دافة من قومكم فاذا هم يريدون — آئے اور اب وہی لوگ چاہتے ہین کہ ہماری

ان يختزلونا من اهلنا وان يحضنونا من الامر — بیخ کنی کرین اور خلافت سے ہمین روکدین،

حضرت عمرؓ اس موقع پر تقریر کرنے کے لیئے پہلے سے تیار تھے، لیکن حضرت ابوبکرؓ نے اون کو موقع نہین دیا اور خود تقریر کی جس کے چند فقرے یہ ہین،

لا ولكنا الامراء وانتم الوزراء — نہین، لیکن ہم امراء ہین اور تم وزراء تم بے شبہہ

فانتم له اهل ولن يعرف هذا الامر — اوس کی اہلیت رکھتے ہو، تمام عرب صرف قریش

الا لهذا الحي من قريش هم اوسط — کو خلافت کا مستحق سمجھتا ہے، کیونکہ وہ خاندان و نسب کے

العرب نسبا ودارا[1]، — لحاظ سے افضل ترین عرب ہین،

حضرت عمرؓ کو اپنی تقریر پر بڑا ناز تھا، لیکن اس تقریر کو سنکر اونھون نے اعتراف کیا،

فكان هو احلم مني واوقر والله ما — وہ تقریر کرنے مین مجھ سے زیادہ حلیم اور باوقار تھے

ترك من كلمة اعجبتني في تزويري — خدا کی قسم جن فقرون پر مجھکو ناز تھا اون مین ایک کو

الا قال في بديهته مثلها او افضل — بھی اونھون نے نہین چھوڑا، بلکہ فی البدیہہ ویسے ہی

منها، — یا اون سے بہتر فقرے کہے،

حضرت عمرؓ نے فرائض خلافت اور فتوحات کی وسعت کی وجہ سے سیاسی معاملات کے متعلق جو تقریرین کی ہین، اون مین ایک طرف تو اسقدر جامعیت

[1] بخاری کتاب المناقب باب فضل ابی بکر و کتاب المحاربین باب رجم الحبلی من الزنی اذا احصنت،

سادگی، روانی اور وضاحت پائی جاتی ہے، کہ ایک بچہ بھی اون کے مفہوم کو آسانی کے ساتھ سمجھ سکتا ہے، دوسری طرف اسقدر زور قوت اور جوش واثر پایا جاتا ہے کہ سننے والون کے دل لرز اوٹھتے ہین،

مسند خلافت پر بیٹھنے کے ساتھ اونھون نے جو خطبہ دیا اوس کے ابتدائی فقرے یہ تھے

| | |
|---|---|
| اللھم انی غلیظ فلینی اللھم انی ضعیف | خداوندا مین سخت ہون مجھکو نرم کر مین ضعیف ہون |
| فقونی الا وان العرب جمل انف | مجھے قوی بنا ہان! عرب ایک سرکش اونٹ ہے |
| وقد اعطیت خطامه الا وانی | جس کی مہار میرے ہاتھ مین دیدی گئی ہے، ہان |
| حامله علی المحجة، | مین اوسکو سیدھی راہ پر چلاؤنگا، |

ایک بار ایک تقریر کی جس مین امرا و عمال سے ان پرزور الفاظ مین خطاب کیا،

| | |
|---|---|
| الا وانی لم ابعثکم امراء ولا جبارین | ہان! مین نے تم کو نہ امیر بناکر بھیجا نہ ظالم و مستبد |
| ولکن بعثتکم ائمة الهدی یهتدی | مین نے صرف تم کو امیہ ہدی بناکر بھیجا تاکہ تم سے |
| بکم ولا تغلقوا الابواب دونهم فیاکل | ہدایت حاصل کیجائے، رعایا پر اپنے دروازے |
| قویهم ضعیفهم[1]، | بند نہ کرو، کہ قوی ضعیف کو کھاجائے، |

حضرت عثمانؓ نے مسند خلافت پر بیٹھنے کے ساتھ جب پہلی تقریر کرنا چاہی تو چونکہ پہلے سے تیار نہ تھے اسلئے خاموش ہوگئے، اور ان الفاظ مین معذرت کی،

| | |
|---|---|
| نتم احوج الی الامام العادل | تم کو بولنے والے خلیفہ سے زیادہ انصاف کرنے |

[1] کتاب الخراج صفحہ ۶۶ یہ ایک نہایت پرزور اور مطول تقریر ہے جس مین خلیفہ، عمال اور رعایا کے حقوق و فرائض بیان کیے ہین،

من الامام القایل — والے خلیفہ کی ضرورت ہی،

لیکن تمام اہل ادب متفق اللفظ ہین کہ اِس سے زیادہ بلیغ معذرت آج تک کسی نے نہین کی،

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اکثر خطبے زہد و قناعت پر دئیے ہین، جو ادب و محاضرات کی کتابون مین منقول ہین، ان خطبون مین اگرچہ عموماً سلاست و روانی پائی جاتی ہی، لیکن زور بلاغت کا عالم وہان نظر آتا ہی، جہان اونھون نے پولٹیکل تقریر کی ہے اور قوم کو جنگ پر ابھارا ہی، مثلاً

| | |
|---|---|
| ایھا الناس المجتمعۃ ابدانھم المختلفۃ | اے وہ لوگو جنکے جسم تو متحد ہین لیکن مقاصد مختلف ہین |
| اھوائھم کلامکم یوھن الصم الصلاب | تمھاری باتون سے تو پتھر کی چٹانین چور چور ہو جاتی ہین |
| وفعلکم یطمع فیکم عدوکم × × وددت | لیکن تمھارے افعال تمھارے دشمنون کو تم پر چیرہ دستی کی |
| واللہ ان لی بکل عشرۃ منکم رجلا | طمع دلاتے ہین، خدا کی قسم اگر تمھارے دس آدمیون کے بدلے |
| من بنی فراس بن غنم صرف الدینار | مین مجھے بنی فراس بن غنم کا ایک آدمی بھی ملتا تو مین ایک |
| بالدرھم، | اشرفی کو ایک درہم کے بدلے مین دیدیتا، |

صحابہ کرام نے اپنی اِس قوت تقریر سے بڑی بڑی مذہبی خدمتین انجام دی ہین، حضرت ثابت بن قیس بن شماسؓ کو رسول اللہ صلعم نے صرف کفار کی تقریرون کے جواب دینے کے لیئے مامور فرمایا تھا، اسلیئے وہ خطیب رسول اللہ کے لقب سے پکارے جاتے تھے،

---

[1] عقد الفرید جلد ۲ صفحہ ۱۱۵،

مسیلمہ کذاب مدینہ مین آیا، تو آپ اوس کے پاس تشریف لیگئے اور ابتدائی سوال وجواب کے بعد یہ کہکر چلے آئے کہ "یہ ثابت بن قیس ہین، جو میری طرف سے تمہارا جواب دینگے"[1] اقرع بن حابس وغیرہ جب اپنے خطباء وشعراء کے ساتھ آپکی خدمت مین مناظرہ کے لئے آئے تو انہی نے اون کے خطیب کا جواب دیا، اور اقرع نے تسلیم کیا کہ وہ غالب رہے،[2] حضرت سہیل بن عمروؓ نہایت پرجوش خطیب تھے، حالت کفر مین وہ اسلام کی مخالفت مین تقریر کیا کرتے تھے، ایک بار حضرت عمرؓ نے رسول اللہ صلعم سے کہا کہ "ان کے نیچے کے اگلے دو دانت تڑوا دیجے کہ تقریر کرنے مین زبان نہ چلنے پائے" آپ نے فرمایا "مین مثلہ کرنا نہین چاہتا، ممکن ہو کہ اونکی تقریر سے کبھی اسلام کو بھی فائدہ پہونچے"[3]، چنانچہ وہ اسلام لائے، اور رسول اللہ صلعم کی وفات کے بعد جب تمام عرب مین ارتداد کی ہوا چل گئی تو اونھون نے قریش کے سامنے ایک مطول تقریر کی جس کے چند فقرے یہ ہین،

| | |
|---|---|
| یا معشر قریش لا تکونوا آخر من | اے گروہ قریش یہ نہو کہ تم سب کے اخیر مین تو اسلام لائے |
| اسلم واول من ارتد واللہ ان | اور سب سے پہلے مرتد ہو جاؤ، خدا کی قسم یہ دین |
| ھذا الدین لیمتدن امتداد الشمس | وہان پہونچ جائے گا جہان سے چاند سورج |
| والقمر من طلوعھما الی غروبھما، | نکلتے اور ڈوبتے ہین، |

چنانچہ اسی تقریر کے اثر سے تمام قبیلہ قریش اسلام پر قائم رہا،[4]

صحابہ کرام ہجرت کرکے حبش کو گئے، تو کفار نے اون کو وہان سے واپس لانے

[1] بخاری کتاب المغازی باب قصۃ الاسود العنسی، [2] اسد الغابہ تذکرہ اقرع بن حابس، [3] کتاب البیان والتبین للجاحظ جلد ا صفحہ ۲۲۲، [4] اسد الغابہ تذکرہ حضرت سہیل بن عمروؓ،

کے لیے مخفی طور پر بہت سی تدبیرین کین، لیکن حضرت جعفر بن ابی طالب نے نجاشی کے سامنے اسلام کی تعلیمات کو جس موثر اور واضح طریقہ سے بیان کیا، اوس نے اون کی تمام تدبیرون کو بے اثر کر دیا، اونھون نے کہا کہ اے بادشاہ! ہم ایک جاہل قوم تھے، بت پوجتے تھے، مردار کھاتے تھے، بدکاریان کرتے تھے، قطع رحم کرتے تھے، اور ہمسایون کے ساتھ برا سلوک کرتے تھے، ہم مین جو لوگ توی تھے، وہ ضعیف کو کھا جاتے تھے، یہ حالت تھی کہ خدا نے ہمارے پاس ایک پیغمبر بھیجا، جو ہمین مین سے تھا، اور ہم اوس کے نسب، راستبازی، امانت اور پاکبازی سے واقف تھے، اوس نے ہم کو خدا کی طرف بلایا، کہ اوسکو ایک سمجھین، اوسکی عبادت کرین، اور ہم اور ہمارے آبا و اجداد جن پتھرون اور بتون کو پوجتے تھے، اونکی پرستش چھوڑ دین، اوس نے ہم کو سچائی، امانت داری اور صلہ رحمی کی تعلیم دی اور ہمسایون کے ساتھ سلوک کرنے اور محرمات اور خونریزی سے بچنے کا حکم دیا، بدکاری اور دروغ بیانی سے روکا اور یتیمون کے مال کھانے اور عفیفہ عورتون پر تہمت لگانے سے منع کیا، اور ایک خدا کی عبادت کرنے، نماز پڑھنے، زکوۃ دینے اور روزہ رکھنے کی ہدایت کی، پس ہم نے اوس کی تصدیق کی، اوسپر ایمان لائے، اور اوس کا اتباع کیا ہم نے تنہا خدا کو پوجا، اوس نے جن چیزون کو ہم پر حرام کیا، ہم نے اوس کو حرام سمجھا، اور جن چیزون کو حلال کیا ہم نے اوس کو حلال قرار دیا، اسلیئے ہماری قوم نے ہم پر دست تعدی دراز کیا ہم کو اذیتین دین، اور ہم کو ہمارے دین سے برگشتہ کرنا چاہا تاکہ ہم کو خدا کی عبادت سے پھیر کر بتون کی پرستش کی طرف لائین، اور جن ناپاک چیزون کو

ہم پہلے حلال سمجھتے تھے اب بھی اون کو حلال سمجھین، تو جب اونھون نے ہم پر جبر وظلم کیا، ہم کو تکلیفین دین، اور ہمارے مذہب مین دست اندازیان کین تو ہم تیرے ملک مین چلے آئے اور سب لوگون پر تجھکو ترجیح دی، تیری ہمسائگی سے توقعات قایم کین اور یہ امید باندھی کہ تیرے پاس ہم پر ظلم نہ کیا جائیگا، اے بادشاہ! نجاشی نے یہ تقریر سنکر کہا کہ "تم کو کلام الٰہی کا کوئی ٹکڑا یاد ہے" حضرت جعفرؓ نے سورہ "کہیعص" کی چند ابتدائی آیتین پڑھین تو نجاشی پر یہ اثر پڑا کہ روتے روتے داڑھی تر ہو گئی، اور بے اختیار بول اوٹھا کہ "خدا کی قسم یہ اور وہ جو موسیٰؑ لائے، ایک ہی چراغ کے پرتو ہین، جاؤ، مین کبھی تمھین کفار کو واپس نہین دیسکتا"[1]



[1] مسند ابن حنبل جلد ۱ صفحہ ۲۰۲،

# خاتمہ

## صحابہ کرام کا اثر

صحابہ کرام کی موثر زندگی کے تمام خال وخط تمھارے سامنے آگئے، اون کے مذہب، اخلاق، اور معاشرت کی روشن مثالین تمھاری نگاہ سے گذر چکین، اونکی حکومت وسیاست کے تمام کارنامے تم نے پڑھ لئے، لیکن تمھارے دل نے اونکا کچھ اثر بھی قبول کیا؟ اگر ان اختران تابندہ کی روشنی نے تمھاری راتون کو دن نہین بنایا تو یہ تمھاری سیاہ بختی کی سب سے بڑی دلیل ہے لیکن ہر شخص تمھاری طرح سیہ گلیم اور سیہ بخت نہین ہوسکتا، آج سے تیرہ سو برس پہلے صحابہ کرام کے مختلف فضائل نے سیکڑون اشخاص کو اپنا گرویدہ بنایا، اور اون کے مذہبی، اخلاقی اور علمی اثرات نے دلون کے اندر کی دنیا کو تہ وبالا کردیا، اگر تم خود صحابہ کرام کے مذہب، اخلاق، اور معاشرت وغیرہ کا اثر قبول نہین کرتے تو کم ازکم دوسرون کی تقلید ومثال سے تو تم کو عبرت وبصیرت حاصل کرلینا چاہیئے،

صحابہ کرام کا مذہبی اثر، حضرت جندب بن کعبؓ نے ایک جادوگر کو ایک حدیث کے بموجب قتل کردیا اور اس جرم میں اون کو ولید بن عقبہ بن ابی معیط گورنر کوفہ نے سزائے قید دیدی، لیکن جیلر اون کے صوم وصلوۃ کی پابندی سے اس قدر متاثر ہوا کہ خود اون کو رہا کردیا، [1]

رسول اللہ صلعم نے حضرت معاذ بن جبلؓ کو یمن کا عامل بناکر روانہ فرمایا، وہان پہونچکر اونھون نے نماز فجر مین بلند آہنگی کے ساتھ تکبیر کہی، تو حضرت عمرو بن میمون الازدی پر اس کا جو اثر پڑا اوس کو وہ خود بیان کرتے ہین،

فالقیت محبتی علیہ فما فارقتہ حتی دفنتہ بالشام، | مین ہمہ تن اونکا عاشق ہوگیا اور اوس وقت تک اوکی صحبت سے الگ نہ ہوا جب تک شام مین اونکو دفن کرلیا،

اون کے بعد یہ روحانی اثر اون کو کھینچ کر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے پاس لایا، اور تا دم مرگ اون کی خدمت سے الگ [2] نہوئے،

صحابہ کرام کو جو مذہبی عزت حاصل تھی اوس کا یہ اثر تھا کہ لوگ اون کے پاس آکر طالب دعا ہوتے تھے، چنانچہ ایک بار حضرت انس بن مالکؓ کے پاس بصرہ سے کچھ لوگ آکر طالب دعا ہوئے، اور اونھون نے دعا کی، [3]

حضرت عائشہؓ کی خدمت مین لوگ چھوٹے چھوٹے بچون کو لاتے تھے اور وہ اونکے لئے دعائے برکت کرتی تھین، [4]

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت جندب بن کعبؓ، [2] ابو داود کتاب الصلوۃ باب اذا اخر الامام الصلوۃ عن الوقت، [3] ادب المفرد باب [4] ادب المفرد باب الطیرۃ من الجن،

امراے بنو امیہ پر صحابہ کرام کا یہ اثر تھا کہ یہ لوگ مذہبی معاملات مین اون کی اقتدا کو اپنا فرض سمجھتے تھے، چنانچہ ایک بار عبد الملک بن مروان نے حجاج کو لکھ بھیجا کہ مناسک حج مین حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کی مخالفت نہ کرنا، اس حکم کی بنا پر حجاج خود اون کی خدمت مین حاضر ہوا اور کہا کہ کیا ارشاد ہی؟ بولے کہ "اب چلنا چاہیئے" اوس نے کہا اس وقت" بولے "ہان" بولا "بدن پر پانی ڈال لون تو حاضر ہون[1]"۔

یہ اثر نہ صرف مسلمانون پر بلکہ کفار پر بھی پڑتا تھا، حضرت ابو بکرؓ نے اپنے صحن خانہ مین ایک مسجد بنالی تھی، اور اوس مین نماز ادا کرتے تھے لیکن جب وہ نماز مین قرآن پڑھتے تھے تو کفار کے اہل و عیال اون کی رقت خیز آواز سے اس قدر متاثر ہوتے تھے کہ خود کفار کو یہ خوف پیدا ہو گیا، کہ کہین اون کے بچون اور بی بیون کو وہ شید اے اسلام نہ بنالین[2]،

حضرت ابو ایوب انصاریؓ قسطنطنیہ مین خود رومیون سے لڑ کر شہید ہوئے تھے تاہم اونکا یہ اثر تھا کہ جب قحط پڑتا تھا تو رومی اون کی قبر کے واسطے سے پانی برسنے کی دعا مانگتے تھے[3]،

**صحابہ کرام کا اخلاقی اثر** ہر مقدمہ مین گواہ کی ضرورت ہوتی ہی، لیکن صحابہ کرام کو اونکی دیانت نے اس سے مستثنٰی کر دیا تھا حضرت سعید بن زید بن عمرو بن نفیلؓ پر ایک عورت نے غصب کا دعوی کیا، لیکن اونھون نے کہا جب سے مین نے رسول اللہ صلعم سے

[1] نسائی کتاب الحج باب الرواح یوم عرفہ، [2] بخاری باب الکفالۃ باب جوار ابی بکر الصدیق، [3] حسن المحاضرہ جلد ا صفحہ ۱۰۰،

یہ سُنا ہی کہ جو شخص بلا استحقاق کسی کی ایک بالشت بھر زمین لیگا خدا زمین کے ساتون طبق کو اوس کے گلے کا طوق بنائیگا، مین نے اس کی زمین کا کوئی حصہ نہین لیا، مروان کے یہان مقدمہ پیش تھا اوس نے کہا اب مین آپ سے گواہ نہین مانگتا،[1]

امرا و سلاطین تو پھر بھی مسلمان تھے سب سے زیادہ یہ اثر کفار پر پڑتا تھا،

حضرت ابو بکرؓ کفار مکہ کو چھوڑ کر نکلے تو راہ مین ابن الدغنہ مل گیا جو عرب مین سید القارہ کے خطاب سے ممتاز تھا، اوس نے پوچھا "کہان جاتے ہو؟ بولے" مجھے میری قوم نے نکال دیا ہے، اب سیاحت کر کے خدا کی عبادت کرونگا" اوس نے کہا تم جیسا شخص نہ وطن سے نکل سکتا نہ نکالا جا سکتا تم غریبون کے لیئے مال پیدا کرتے ہو، صلہ رحمی کرتے ہو قوم کی دیت و تاوان کا بار اوٹھاتے ہو، مہمان نوازی کرتے ہو، مصائب قومی مین اعانت کرتے ہو، مین تمھارا ضامن ہون، چلو اور اپنے ملک مین خدا کی پرستش کرو،" چنانچہ وہ پلٹے اور چند شرایط کے ساتھ کفار نے اون کو عبادت گذاری کی اجازت دیدی،[2]

حضرت نعیم بن عبداللہ النحامؓ نہایت فیاض صحابی تھے، اور قبلیہ بنو عدی کی بیواؤن اور یتیمون کی پرورش کرتے تھے، کفار پر اون کی اس نیکی کا یہ اثر تھا کہ جب اونھون نے ہجرت کا ارادہ کیا تو تمام کفار نے روک لیا، اور کہا کہ جو مذہب چاہو اختیار کرو، اگر کوئی تم سے تعرض کرے گا تو سب سے پہلے ہماری جان

---

[1] مسلم کتاب البیوع باب تحریم الظلم وغصب الارض، [2] بخاری باب الکفالۃ باب جوار ابی بکر الصدیق فی عہد النبی وعقدہ،

تم پر قربان ہوگی[1]"

صحابہ کرام کا علمی اثر، صحابہ کرام کو علمی فیوض و برکات نے ایک چشمۂ شیریں بنادیا تھا جس کے گرد تشنگان علم کا ہمیشہ مجمع رہتا تھا، حضرت قزعہ کا بیان ہے کہ "میں حضرت سعید خدریؓ کی خدمت میں حاضر ہوا تو وہ فتوی دے رہے تھے، اور لوگ اون پر ٹوٹے پڑتے تھے، میں نے انتظار کیا جب بھیڑ بھاڑ چھٹی تو میں نے خود اپنا سوال پیش کیا[2]"۔

حضرت سبیع بن خالد کا بیان ہے کہ میں کوفہ میں ایک تجارتی مقصد سے آیا مسجد میں جاکر دیکھا کہ جوق جوق لوگ ایک مشہور اور نمایاں شخص کے گرد بیٹھے ہوئے ہیں، میں نے غور کیا تو معلوم ہوا کہ وہ حجازی آدمی ہے، میں نے پوچھا کہ یہ کون بزرگ ہیں؟ لوگوں نے مجھے آنکھیں دکھائیں اور کہا کہ "تم ان کو نہیں جانتے؟ یہ حضرت حذیفہ بن الیمانؓ رسول اللہ صلعم کے اصحاب میں سے ہیں[3]"۔

حضرت ابو ادریس خولانی کا بیان ہے کہ میں دمشق کی مسجد میں گیا دیکھا کہ ایک جوان جس کے دانت موتی کی طرح چمکتے ہیں لوگوں کا پیشوا ہے، لوگ اگر کسی چیز میں اختلاف کرتے ہیں تو اوسکی سند پکڑتے ہیں اور وہ جو کہدیتا ہے اوس پر رک جاتے ہیں میں نے پوچھا یہ کون بزرگ ہیں؟ لوگوں نے کہا معاذ ابن جبلؓ[4]"۔

صحابہ کرام کی علمی عزت و اثر کا صرف اس سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ اگر کسی کو صحابہ کرام سے کچھ پوچھنا ہوتا تھا تو وہ دوسروں سے اعانت و سفارش کا خواستگار

---

[1] اسد الغابہ جلد ۵ صفحہ ۳۳ تذکرہ حضرت نعیم بن عبداللہ النحامؓ [2] ابوداود کتاب الصیام باب فی الصوم فی السفر، [3] ابوداود کتاب الفتن [4] موطائے امام مالک کتاب الجامع باب ماجاء فی المتحابین فی اللہ،

ہوتا تھا، ہلال عزمی کو حضرت انس بن مالکؓ سے ایک حدیث دریافت کرنے کی ضرورت پیش آئی، تو اونھون نے حضرت ثابتؒ کو شفیع بنایا،[1]

حضرت عایشہ بنت طلحہ نے حضرت عایشہؓ کے دامن تربیت مین پرورش پائی تھی اونکا بیان ہے، کہ لوگ دور دور سے اون کے پاس حاضر ہوتے تھے، اور چونکہ مجھکو حضرت عایشہؓ سے تقرب حاصل تھا اسلئے بوڑھے بوڑھے لوگ میرے پاس آتے تھے، جوان لوگ مجھ سے بھائی چارہ کرتے تھے، اور مجھکو ہدیہ دیتے تھے، اور اطراف ملک سے خطوط بھیجتے تھے، جب میرے پاس کوئی خط آتا تو مین کہتی کہ "اے خالہ یہ فلان کا خط ہے اور فلان کا ہدیہ" فرماتین کہ "جواب لکھدو اور ہدیہ کا معاوضہ دیدو"[2]

عوام تو عوام امرا وسلاطین کی مغرور گردن بھی صحابہ کرام کے علمی اثر کے سامنے جھک جاتی تھی، ایک بار امیر مکہ نے رویت ھلال کے متعلق خطبہ دیا اور اخیر مین حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ "تم مین ایک ایسا بزرگ ہے جو خدا اور رسول کے احکام کا مجھ سے زیادہ عالم ہے"[3]

خلفاء حضرت امینؓ کی فصاحت بیانی اور طلاقت لسانی کے اسقدر گرویدہ تھے کہ اون کو خلیل الخلفاء کہا جاتا تھا، باوجودیکہ اون کے جسم پر برص کے داغ تھے، تاہم عبدالعزیز بن مروان گورنر مصر اون کو اپنے ساتھ بٹھاکر کھانا کھلاتا تھا،[4]

صحابہ کرام کا عام اثر، صحابہ کرام اگرچہ دنیوی حیثیت سے ایک فقیر بینوا تھے، لیکن عام اثر نے

[1] مسلم کتاب الطہارۃ باب اثبات الشفاعۃ واخراج الموحدین من النار، [2] ادب المفرد باب الکتابۃ الی النساء وجوابھن، [3] ابوداود کتاب الصیام باب شہادۃ رجلین علی رویۃ ہلال شوال، [4] حسن المحاضرہ للسیوطی جلد ا صفحہ ۱۷۰،

اون کو بادشاہ بنادیا تھا، اسلئے جہان جاتے تھے نہایت دھوم دھام سے اون کا استقبال ہوتا تھا، حضرت انس بن مالک شام کو گئے تو لوگ عین التمر تک استقبال کو آئے[1]،

ایک شخص حج کو جارہے تھے، راہ مین حضرت ابو ذر رض مل گئے اور باہم کچھ سوال وجواب ہوا، اونھون نے مکہ پہونچ کر دیکھا کہ لوگون نے ایک شخص کو گھیر لیا ہے، بھیڑ بھاڑ کو چیرتے پھاڑتے وہان تک پہونچے تو دیکھا کہ وہی بزرگ ہین جو مقام ربذہ مین ملے تھے یعنی ابو ذر رض[2]،

ایک بار حضرت ابن عمر رض کے ہاتھ ایک شخص نے اپنا مریض اونٹ فروخت کیا، اوسکا دوسرا شریک آیا تو اوس نے کہا کہ "مین نے ایک بڈھے کے ہاتھ جو ایسا ایسا تھا اونٹ کو بیچ دیا"، اوس نے کہا کہ "غضب کیا وہ ابن عمر تھے"، وہان سے دوڑا ہوا آیا اور اونٹ کو واپس لے جانا چاہا، مگر حضرت ابن عمر رض نے خود ہی واپس کرنا پسند نہین کیا[3]،

ایک بار حضرت بلال رض کے بھائی نے ایک عرب گھرانے مین شادی کرنی چاہی، اون لوگون نے کہا کہ "اگر بلال رض آئین تو ہم شادی کرسکتے ہین"، حضرت بلال رض آئے تو کہا کہ "مین بلال ابن ریاح ہون، اور یہ میرا بھائی ہے، لیکن اس کی مذہبی اور اخلاقی حالت اچھی نہین ہے، اسلئے تمھین نکاح کرنے یا نہ کرنے کا اختیار ہے"، اون لوگون نے کہا کہ "تم جس کے بھائی ہو ہم کو اوس کے ساتھ نکاح کرنے مین کیا عذر ہوسکتا ہے؟"[4]

حضرت حارث بن ہشام رض ایک بار جہاد کی غرض سے شام کو روانہ ہوئے، تمام

---

[1] مسلم کتاب الصلوٰۃ باب جواز صلوٰۃ النافلۃ علی الدابۃ فی السفر حیث توجہت، [2] موطاے امام مالک کتاب الحج باب جامع الحج
[3] بخاری کتاب البیوع باب شری الابل الہیم، [4] طبقات ابن سعد تذکرہ حضرت بلال رض،

مکہ مین کہرام مچ گیا، اور تمام لوگون نے اون کی مشایعت کی، جب وہ مقام بطحا رمین پہونچے تو کھڑے ہو گئے، اور لوگ اون کے گرد کھڑے ہو کر رونے لگے،[1]

حضرت امیر معاویہؓ حضرت اکدرؓ کی نہایت عزت کرتے تھے، اور چونکہ اپنی قوم پر اونکا نہایت اثر تھا، اسلئے اون کے ذریعہ سے اون کی قوم کو اپنے ساتھ ملانا چاہتے تھے جب مروان نے مصر کا محاصرہ کیا تو اونھون نے اپنی قوم کو اوس کے خلاف میدان جنگ مین لاکر کھڑا کر دیا، مروان نے اہل مصر سے مصالحت کرلی، اور حضرت اکدرؓ کو ایک حیلے سے بلاکر قتل کروا دیا، جب وہ قتل ہوگئے تو تمام فوج نے شور کیا کہ اکدرؓ قتل ہوگئے،، اس آواز کا سننا تھا کہ اسی ہزار آدمیون نے مروان کے محل کو گھیر لیا، یہان تک کہ مروان نے اون کے خوف سے دروازہ بند کرلیا،[2]

ایک بار حضرت عقبہ بن عامر جہنیؓ مسجد اقصی مین نماز ادا کرنے کے لیے روانہ ہوئے تو اور لوگ بھی اون کے ساتھ ساتھ ہوگئے، اونھون نے پوچھا کہ تم لوگ کیون آتے ہو؟ بولے صرف اس لئے کہ آپ رسول اللہ صلعم کے صحابی ہین، ہم چاہتے ہین کہ آپ کے ساتھ چلین اور آپ کو سلام کرین،[3]

بدو نہایت وحشی، خودغرض اور بے تعلق ہوتے ہین، لیکن وہ بھی اس شدت کے ساتھ صحابہ کرام کے گرویدہ تھے کہ ایک بار حضرت براء بن عازبؓ اونٹ کی تلاش مین صحرا مین پہونچے تو بدوُن نے گھیر لیا اور اون کے گرد طواف کرنے لگے،[4]

---

[1] استیعاب تذکرہ حضرت حارث بن ہشامؓ، [2] حسن المحاضرہ جلد ۱ صفحہ ۵ ، حضرت اکدرؓ مخضرمی صحابی تھے، یعنی رسول اللہ صلعم کو حالت کفر مین دیکھا لیکن آپ کے وصال کے بعد اسلام لائے، [3] مسند ابن حنبل جلد ۴ صفحہ ۱۴۲، [4] ابوداود کتاب الحدود باب فی الرجل یسرنی بحریمہ،

امرا و سلاطین کا گروہ سخت مغرور ہوتا ہی، لیکن صحابہ کرام کے سامنے انکا نشۂ غرور بھی بالکل اوتر جاتا تھا، ایک بار زمانہ حج مین حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کے پاؤن مین نیزے کی نوک چبھ گئی، حجاج خود عیادت کو آیا، اور کہا کہ "کاش ہم کو اوس شخص کا پتہ لگ جاتا، جس کے نیزے سے آپ کے پاؤن مین زخم لگا ہے" بولے "یہ تمھارا ہی قصور ہی کہ تم نے حدود حرم مین ہتیار لانے کی اجازت دی"،[1]

ایک بار اونھون نے عبد الملک بن مروان کو خط لکھا اور طریقۂ سنت کے موافق پہلے اپنے نام سے ابتدا کی عبد الملک کے حاشیہ نشینون نے کہا کہ "یہ بے ادبی ہے" عبد الملک نے کہا "اون کی ذات سے یہی غنیمت ہی"[2]

نہ صرف صحابہ، بلکہ صحابہ کے ادنٰی درجہ کے متوسلین تک بھی امراء و سلاطین کی نگاہ مین معزز ہو جاتے تھے،

ایک بار حضرت عمر بن عبد العزیز شام مین لوگون کا وظیفہ تقسیم فرما رہے تھے ایک شخص اس غرض سے حاضر ہوا اور کہا کہ "مین قریش سے ہون" اونھون نے کہا کہ "قریش کی کس شاخ سے ہو؟ بولا "بنو ہاشم سے"، فرمایا بنو ہاشم کے کس خاندان سے ؟ بولا "مین علی ابن ابی طالب کا غلام ہون"، اونھون نے سینہ پر ہاتھ مار کر کہا کہ "مین بھی علی کا غلام ہون" پھر اپنے خزانچی سے کہا کہ غلامون کو کیا وظیفہ دیا جاتا ہے؟ اوس نے کہا "سو سے دو سو درہم تک"، فرمایا "یہ علی ابن ابی طالب کا غلام ہے، اِس کو ۵۰ دینار دو"

---

[1] بخاری کتاب العیدین باب ما یکرہ من حمل السلاح فی العید والحرم، [2] طبقات ابن سعد تذکرہ حضرت عبد اللہ بن عمرؓ،

پھر کہا کہ "اب اپنے ملک مین جاو ہر سال تم کو اس قدر رقم پہونچتی رہیگی، جتنی غلامونکو ملتی ہے[1] ''

خوارج کا مذہب ہی کہ گناہ کبیرہ کے مرتکب کی شفاعت قبول نہو گی، صحابہ کرام کا اثر عقائد پر

ایک بار خوارج کا ایک گروہ حج کے لیئے روانہ ہوا اور مدینہ پہونچا تو دیکھا کہ حضرت جابر ابن عبداللہ رض حدیث کی روایت کر رہے ہین، جہنمیون کا ذکر آیا تو اونھون نے کہا کہ "رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہی کہ خدا ایک قوم کو شفاعت کے ذریعہ سے جہنم سے نکالیگا" یزید فقیر بھی خوارج کے گروہ مین شامل تھے، اونھون نے اعتراض کیا، کہ آپ یہ کیا کہہ رہے ہین؟ خدا خود کہتا ہی،

| | |
|---|---|
| انك من تدخل النار فقد اخزيته | تو نے جس کو جہنم مین ڈالدیا پھر اوسے رسوا کر |
| كلما ارادوا ان يخرجوا منها | چھوڑ دیا جب جب وہ لوگ جہنم سے نکلنے کا قصد |
| اعيدوا فيها، | کرینگے اوس مین لوٹا دیئے جائین گے، |

بولے تم قرآن پڑھتے ہو؟ اونھون نے کہا "ہان" بولے "رسول اللہ صلعم کے اوس مقام کو بھی جانتے ہو، جہان خدا آپ کو مبعوث کرے گا؟ کہا "ہان" بولے "یہ آپکا وہی مقام محمود ہے جس کی برکت سے خدا جس کو چاہیگا جہنم سے نکالے گا، اس کے بعد اور وقایع قیامت کا ذکر کیا، تو لوگون پر اس تقریر کا یہ اثر ہوا کہ سب نے کہا "بھلا یہ بڈھا جھوٹی روائتین بیان کر سکتا ہے، چنانچہ یہ لوگ پلٹے تو ایک آدمی کے سوا کوئی دوسرا

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت عمر بن عبدالعزیز،

شخص خارجی نہ رہ سکا،

صحابہ کا اثر سیاست پر

اسلام کی تاریخ مین صحابہ کرام نے اپنی آزادانہ نکتہ چینی اور عملی مخالفت سے مختلف سیاسی انقلابات پیدا کر دئیے ہین،

ایک بار حضرت ابو مریم ازدی رضی حضرت امیر معاویہ رضی کے دربار مین حاضر ہوئے اون کو اون کا آنا ناگوار گذرا اور بولے کہ "ہم تمھارے آنے سے کچھ خوش نہین ہوئے" اونھون نے کہا کہ مین نے رسول اللہ صلعم سے ایک حدیث سنی ہے، مین آپ کے سامنے اوسکو بیان کرتا ہون، آپ نے فرمایا ہے کہ خدا جس کو مسلمانون کا والی بنادے وہ اگر اون کی حاجتون ضرورتون اور ناداریون سے (آنکھ بند کرکے) پردے مین چھپ جائے تو خدا بھی قیامت کے دن اوس کی حاجتون، ضرورتون اور ناداریون سے (آنکھ بند کرکے) آڑ مین چھپ جائیگا،[1] حضرت امیر معاویہ رضی پر اس کا یہ اثر ہوا کہ رعایا کی حاجت برآری کے لئے ایک مستقل شخص کو مقرر کر دیا،

ایک غلام ایک شخص کے باغ سے کھجور کا پودا چرالایا، اور اپنے آقا کے باغ مین لگا دیا، مروان بن الحکم اس وقت مدینہ کا گورنر تھا، صاحب باغ نے غلام پر مقدمہ دایر کیا، اور مروان نے غلام کو حراست مین لے لیا، اور اوس کا ہاتھ کاٹنا چاہا، غلام کا آقا حضرت رافع بن خدیج رضی کی خدمت مین حاضر ہوا اور اس معاملہ کے متعلق گفتگو کی، اونھون نے کہا کہ "رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے کہ پھل کی چوری مین

[1] صحیح مسلم کتاب الایمان، باب اثبات الشفاعۃ واخراج الموحدین من النار، [2] ابو داود کتاب الخراج والامارۃ باب فیما یلزم الامام من امر الرعیۃ،

ہاتھ نہین کاٹا جا سکتا، اوس نے کہا تو مروان کو بھی اس حدیث کی خبر کر دیجئے، وہ گئے اور مروان کے سامنے یہ حدیث بیان کی تو اوس نے غلام کو رہا کر دیا،[1]

بیت المال سے مسلمانون کا جو وظیفہ مقرر تھا، اخیر زمانے مین اوس کی وصولی کے لیے ایک چک ملتی تھی جس پر لکھا ہوتا تھا، کہ فلان شخص کو اس قدر غلہ ملنا چاہیے، چنانچہ بعض لوگ یہ کرتے تھے کہ اس چک ہی کو فروخت کر ڈالتے تھے، چونکہ حدیث مین ہو کہ جب تک مال پر بائع کا قبضہ نہو جائے اوس کی بیع جائز نہین، اسلئے حضرت ابوہریرہؓ نے اسپر اعتراض کیا اور مروان نے حکم دیا کہ یہ طریقہ موقوف کر دیا جائے، راوی کا بیان ہو کہ اس حکم کی اس سختی کے ساتھ تعمیل کی گئی کہ مین نے پولیس کو دیکھا کہ لوگون کے ہاتھ سے ان رقعون کو چھین رہی ہے،[2]



UNIVERSITY LIBRARY

[1] ابوداود کتاب الحدود باب ما لا قطع فیہ، [2] مسلم کتاب البیوع باب بطلان المبیع قبل القبض،

# دار المصنّفین اعظم گڈھ کی کتابین

## علّامہ شبلی نعمانی

سیرۃ النبی صلعم، حصہ اوّل طبع دوم تقطیع خرد ے، للعہ،

ایضًا حصہ دوم طبع اوّل تقطیع کلان للعہ، معہ،

الفاروق، حضرت فاروق اعظم کی لائف اور طرز حکومت سے،

الغزالی، امام غزالی کی سوانحعمری اور انکا فلسفہ، عہ،

سیرۃ النعمان، امام اعظم کے حالات اور انکی فقہ پر تبصرہ عہ،

المامون، خلیفہ مامون کے حالات اور اسکی سلطنت دربار اور علمی کارنامون کی تفصیل، عہ،

شعر العجم حصہ اول، شاعری کی حقیقت، فارسی شاعری کا آغاز اور قدما کا دور صفحہ ۲۵۸ سے،

ایضًا حصہ دوم، خواجہ فرید الدین عطار سے حافظ اور ابن یمین تک صفحہ ۳۰۲ عہ،

ایضًا حصہ سوم شعرائے متاخرین صفحہ ۲۲۳ عہ،

(حصہ چہارم زیر طبع ہے)

ایضًا حصہ پنجم، اصناف شاعری پر ریویو، عہ،

الانتقاد علی التمدن الاسلامی جرجی زیدان کے تمدن اسلامی پر عربی مین ریویو ۸،

سفرنامہ مصر و شام، مطبوعہ مطبع معارف عہ،

موازنہ انیس و دبیر، میر انیس کی شاعری کے محاسن ے،

مضامین عالمگیر، شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر پر اعتراضات اور اُنکے جوابات، عہ، ۱۲،

رسائل شبلی، مولنا کے ۱۲ مختلف علمی مضامین کا مجموعہ، عہ،

مجموعہ کلام شبلی، اُردو ۱۲،

مثنوی صبح امید، اُردو ۴،

## مولنا حمید الدین صاحب فراہی

تفسیر سورہ تحریم، جدید طرز پر عربی مین قرآن مجید کی تفسیر ۴،

تفسیر سورہ قیامہ، " " ۴،

تفسیر سورہ والشمس، " " ۴،

تفسیر سورہ والکفرون، " " ۴،

تفسیر سورہ والعصر، " " ۴،

الرای الصحیح فی من ہو الذبیح، عربی مین حضرت اسمٰعیل کے ذبیح ہونے پر ایک مدلل اور پرزور رسالہ ۱۰،

اسباق النحو، سہل طرز پر عربی گرامر، اردو، ۵،

دیوان حمید، مولنا کا فارسی دیوان مع تصویر ۱۲،

خرد نامہ منظوم، خاص فارسی زبان مین امثال سلیمان کا ترجمہ، ۸،

تحفۃ الاعراب، عربی کی نحو جدید اُردو نظم مین، ۲،

دیوان الفیض، ہندوستان کے مایۂ ناز اُستاد ادب مولنا فیض الحسن سہارنپوری کا عربی کلام صفحہ ۲۰۸ عہ،

## مولنا سید سلیمان ندوی

ارض القرآن جلد دوم، اقوام قرآن مین سے مدین اصحاب الایکہ، قوم ایوب، بنو اسمٰعیل، اصحاب الرس، اصحاب الحجر،

بنو قیدار، انصار اور قریش کی تاریخ، اور عرب کی تجارت
زبان اور مذہب پر تفصیلی مباحث صفحہ ۲۵۱ ۔ ۱۲/

**سیرۃ عائشہؓ**، ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ
رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے احوال زندگی، قرون اولیٰ کی
خانہ جنگیوں کے اصلی اسباب اور ام المومنین کے
فضائل ومناقب اور اُنکے اجتہادات وکمالات پر مفصل
تبصرہ ضخامت ۴۲۵ صفحے قیمت ۔

**لغات جدیدہ**، چار ہزار جدید عربی الفاظ کی ڈکشنری

**دروس الادب**، عربی کی پہلی ریڈر طبع سوم مع ترمیم ۳/
دوسری ریڈر طبع دوم ۴/

**رسالہ اہل سنت والجماعت**، فرقہ اہل السنت والجماعت
کے اصولی عقاید کی تحقیق ۴/

**خلافت اور ہندوستان**، خلفائے اسلام اور مسلمانان
ہند کے باہمی تعلقات کی تاریخ، آثار فرامین شاہی اور
سکوں کے ذریعہ سے تشریح وتفصیل ۴/

**حیات امام مالک**، امام مالک کی سوانح عمری اور
انکی موطائے حدیث پر تبصرہ

**بہادر خواتین اسلام** ۲/

## مولانا عبد السلام ندوی

**سیرۃ عمر بن عبد العزیز**، یعنی اموی خلیفہ عمر بن
عبد العزیز کی مفصل سوانح عمری اور اُنکے عہد حکومت
کے تمام علمی، مذہبی اور سیاسی کارناموں اور اُنکے مجددانہ
اعمال کی تشریح وتوضیح صفحے ۱۹۰ قیمت

**اسوۂ صحابہ**، صحابہ کرام کے عقائد، عبادات اور
اخلاق کے پر اثر واقعات مستند حوالوں سے جنکو
پڑھکر آپکو معلوم ہوگا کہ انکی زندگی کتاب وسنت کا
عملی نمونہ تھی، قیمت

## مولوی عبد الباری ندوی

**برکلے اور اس کا فلسفہ**، مشہور فلاسفر برکلے کے
حالات زندگی اور اسکے فلسفہ کی تشریح مجلد، غیر مجلد

**مبادی علم انسانی**، مادیت کی تردید میں برکلے کی
مشہور کتاب پرنسپلس آف ہیومن نالج کا نہایت فہمیدہ
اور سنجیدہ ترجمہ مجلد

**مذہب وعقلیات**، اس میں ثابت کیا گیا ہے کہ
مذہب وعقل میں تصادم کا امکان ہی نہیں ۲/

## مولوی عبد الماجد بی اے

**مکالمات برکلے**، برکلے کے ڈائلاگس کا ترجمہ قسم اول
الیضاً قسم دوم

## مولوی محمد یونس فرنگی محلی

**روح الاجتماع**، موسیو لیبان کی کتاب جماعتہائے
انسانی کے اصول نفسیہ کا اُردو ترجمہ یہ کتاب پنجاب
اُردو آنرس کورس میں داخل کی گئی ہے صفحہ ۲۳۴

"ختم"

